توحید یا اللہ مدد

ختم نبوت زندہ باد

خلافت راشدہ

حق چار یار

رسالت محمد رسول اللہ ﷺ

عقیدہ حیات النبی ﷺ زندہ باد

# حقانیتِ اہلسنت والجماعت

ترتیب

خادم اہلسنت

عبد الرحیم چاریاری

جامعہ حنفیہ

خلیفہ مجاز

پیر طریقت

حضرت مولانا ابومعاویہ

سید محمد امین شاہ رحمۃ اللہ علیہ

فاضل دار العلوم دیوبند

از افادات

وکیل صحابہ قائد اہل سنت

مولانا قاضی مظہر حسین رحمہ اللہ

• خلیفہ مجاز شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ • بانی تحریک خدام اہل سنت

پیشکش سنی تحریک الطلبہ پاکستان فیصل آباد

ناشر جامعہ حنفیہ امداد ٹاؤن شیخوپورہ روڈ فیصل آباد پاکستان

ملنے کا پتہ مکتبہ اہل سنت 12 رسول پلازہ امین پور بازار فیصل آباد

0321-7837313

041-2612313

توحید یا اللہ مدد
ختم نبوت زندہ باد

خلافت راشدہ
حق چار یارؓ

رسالت محمد رسول اللہ ﷺ
عقیدہ حیات النبی ﷺ زندہ باد

# حقانیتِ اہلسنّت والجماعت

مقدمہ
فخر اہل سنت
مولانا حافظ عبد الجبار سلفی مدظلہ
مرکزی راہنما تحریک خدام اہلسنت والجماعت پاکستان

ترتیب
خادم اہلسنت
عبد الرحیم چاریاری
جامعہ حنفیہ

ازافادات
قائد اہل سنت وکیل صحابہ
قاضی مظہر حسین رحمۃ اللہ علیہ
بانی تحریک خدام اہل سنت
خلیفہ مجاز شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ

تصحیح وتخریج
مفتی محمد اعظم ہاشمی صاحب حفظہ اللہ
صدر مفتی دار الافتاء جامعہ حنفیہ فیصل آباد

خلیفہ مجاز
پیر طریقت
حضرت مولانا ابو معاویہ
سید محمد امین شاہ رحمۃ اللہ علیہ
فاضل دار العلوم دیوبند

پیشکش سنی تحریک الطلبہ پاکستان فیصل آباد

ناشر جامعہ حنفیہ امداد ٹاؤن جھنگ روڈ فیصل آباد پاکستان

ملنے کا پتہ مکتبہ اہل سنت 12 رسول پلازہ امین پور بازار فیصل آباد
0321-7837313
041-2612313

# خدامِ اہل سنت کی دُعا

از قلم حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحبؒ

خدایا اہل سُنّت کو جہاں میں کامرانی دے
خلوص و صبر و ہمت اور دیں کی حکمرانی دے

تیرے قرآن کی عظمت سے پھر سینوں کو گرمائیں
رسولؐ اللہ کی سُنّت کا ہر سُو نور پھیلائیں

وہ منوائیں نبیؐ کے چار یاروںؓ کی صداقت کو
ابو بکرؓ و عمرؓ، عثمانؓ و حیدرؓ کی خلافت کو

صحابہؓ اور اہل بیتؓ سب کی شان سمجھائیں
وہ ازواجؓ نبی پاکؐ کی ہر شان منوائیں

حسنؓ کی اور حسینؓ کی پیروی بھی کر عطا ہم کو
تو اپنے اولیاء کی بھی محبت دے خدا ہم کو

صحابہؓ نے کیا تھا پرچم اسلام کو بالا
انہوں نے کر دیا تھا روم و ایراں کو تہ و بالا

تیری نصرت سے پھر ہم پرچم اسلام لہرائیں
کسی میدان میں بھی دشمنوں سے ہم نہ گھبرائیں

تیرے کن کے اشارے سے ہو پاکستان کو حاصل
عروج و فتح و شوکت اور دیں کا غلبۂ کامل

ہو آئینی تحفظ ملک میں ختم نبوت کو
مٹا دیں ہم تیری نصرت سے انگریزی نبوت کو

تو سب خدام کو توفیق دے اپنی عبادت کی
رسول پاکؐ کی عظمت، محبت اور اطاعت کی

ہماری زندگی تیری رضا میں صرف ہو جائے
تیری راہ میں ہر ایک سُنّی مسلماں وقف ہو جائے

تیری توفیق سے ہم اہل سنت کے رہیں خادم
ہمیشہ دینِ حق پر تیری رحمت سے رہیں قائم

نہیں مایوس تیری رحمتوں سے مظہرِ ناداں
تیری نصرت ہو دنیا میں قیامت میں تیری رضواں



نام کتاب: حقانیت اہل سنت والجماعت

مصنف: قائد اہل سنت مولانا قاضی مظہر حسین رحمۃ اللہ علیہ چکوال

ترتیب: خادم اہل سنت عبدالرحیم چار یاری

طباعت: اول

تعداد: 5000

تصحیح: مفتی محمد اعظم ہاشمی صاحب

ناشر: جامعہ حنفیہ، امداد ٹاؤن، شیخوپورہ روڈ فیصل آباد پاکستان

## ملنے کے پتے

1.....مکتبہ اہل سنت، 12 رسول پلازہ امین پور بازار فیصل آباد

2.....دفتر تحریک خدام اہل سنت، مدنی مسجد چکوال

3.....دفتر ماہنامہ حق چار یار مدینہ بازار۔ ذیلدار روڈ، لاہور

4.....مکتبہ قاسمیہ، مکتبہ سید احمد شہید۔ مکتبہ رحمانیہ۔ اردو بازار لاہور

5.....مکتبہ عارفی، جامعہ امدادیہ ستیانہ روڈ فیصل آباد

6.....کتب خانہ رشیدیہ۔ راولپنڈی

7..... جامع زکریا۔ مخدوم پور پہوڑاں ضلع خانیوال

8.....مکتبہ عمر فاروق نزد جامعہ فاروقیہ۔ شاہ فیصل کالونی، کراچی

9.....دار العلوم دینیہ، پتوکی ضلع قصور

10.....مدرسہ اشرفیہ امدادیہ، میٹروویل سکیم نمبر 1، سائٹ ایریا، نزد فاروق اعظم مسجد کراچی

# انتساب

اکابر اہل سنت کے نام جنہوں نے اپنی زندگیاں حقانیت اسلام کے لئے وقف فرمادیں جن کی مشفقانہ دعاؤں اور فیض صحبت سے عشق صحابہ کے دیپ روشن ہوئے۔

چند مشاہیر کے اسماء گرامی

۱......قطب العصر پیر طریقت حضرت مولانا سید محمد امین شاہ رحمۃ اللہ علیہ فاضل دیوبند

۲......خاتم المحدثین امام اہل سنت مولانا محمد سرفراز خان صفدر رحمۃ اللہ علیہ فاضل دیوبند

۳......شیخ القرآن حضرت مولانا مفتی عبدالشکور ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فاضل دیوبند

۴......شہید اسلام مولانا محمد یوسف لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ کراچی

۵......مناظر اہل سنت علامہ دوست محمد قریشی رحمۃ اللہ علیہ کوٹ ادو

۶......متکلم اسلام، وکیل احناف مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ

۷......جانشین شہید اسلام مولانا سعید احمد جلال پوری شہید رحمۃ اللہ علیہ

۸......استاذ العلماء نمونہ اسلاف حضرت مولانا عبدالستار صاحب تونسوی زید مجدہم

۹......محقق اہل سنت مولانا محمد نافع صاحب فاضل دیوبند زید مجدہم

۱۰......جانشین قائد اہل سنت حضرت مولانا قاضی ظہور حسین اظہر صاحب مدظلہم

۱۱......فاضل اجل حضرت مولانا مفتی سید عبدالقدوس صاحب ترمذی زید مجدہم

خادم اہل سنت۔ عبدالرحیم چار یاری

# آئینہ مضامین

# اظہار حقیقت

بندہ نہ خطیب، نہ ادیب، نہ علم، نہ عمل، نہ زہد، نہ تقویٰ۔ بس ایک ادنیٰ سا طالب علم ہونے کی حیثیت سے علماء اہل سنت کا کفش بردار اور خادم ہے۔ حضرت قائد اہل سنت رحمۃ اللہ علیہ جن کی قیادت نے متاثر کیا، جن کی فکر نے وجد طاری کیا، جن کے درد نے تڑپایا، جن کے مشن نے دل کی دنیا کو ہلایا، جن کی دعوت نے میرے دل و دماغ کو معطر کیا، ان کی تالیف لطیف "بشارت الدارین بالصبر علی شهادت الحسین رضی اللہ عنہ" حضرت سلفی صاحب مدظلہ کی کاوشوں سے عرصہ دراز کے بعد منظر عام پر آئی۔ اس کتاب کے آخری باب میں سنی اور شیعہ اختلافات کو دلائل قاہرہ سے ثابت کرنے کے بعد واضح کیا گیا کہ حقانیت اہل سنت والجماعت فی الحقیقت دین اسلام کی سچائی کا دوسرا نام ہے۔ جسے افادہ عوام کیلئے علیحدہ شائع کرنے کی جسارت صرف اور صرف اسی مقصد کیلئے ہے کہ اگر کوئی شخص راہ چلتے شریف اور نفیس آدمی پر کیچڑ کے چھینٹے ڈال دے اس کا صاف ستھرا، سفید اور بے داغ لباس کیچڑ آلود ہو جائے تو اس شریف آدمی کیلئے اخلاقی لحاظ سے یہ تو مناسب نہیں کہ اس کا جواب اسی انداز میں دے۔ مگر یہ تو اس کا حق ہے کہ اپنے کپڑوں کو کیچڑ کے چھینٹوں سے صاف کر لے۔

کچھ اس طرح کی سعی میں شب و روز مصروف فخر اہل سنت مولانا حافظ عبدالجبار سلفی مدظلہ، محقق العصر استاذ العلماء مولانا مفتی محمد عبدالرحمن ظفر دامت برکاتہم، ترجمان اہل سنت مولانا مفتی محمد اعظم ہاشمی زیدہ مجدہ، صدر سنی دارالافتاء جامعہ حنفیہ، شیخوپورہ روڈ فیصل آباد۔ خطیب اہل سنت مولانا عبدالرؤف نعمانی دام اقبالہ۔ اچھرہ لاہور کا دل کی اتھاہ گہرائیوں سے مشکور اور ممنون ہوں کہ ان حضرات کی خصوصی معاونت سے حقیقی اسلام کے

صاف وشفاف، روشن اور چمکدار لباس پر شرک و بدعت، رفض وشیعت کے کیچڑ کو صاف کرنے کی ایک ادنیٰ سی کوشش کی ہے، اللہ رب العزت کامیابیوں سے ہمکنار کریں اور قبولیت تامہ وعامہ نصیب فرمائے۔

خادم اہل سنت۔عبدالرحیم چاریاری

مدیر جامعہ حنفیہ،امدادٹاؤن بالمقابل صدیق برادرز شیخوپورہ روڈ فیصل آباد

# مقدمہ

## اہل السنۃ والجماعت حق وصداقت کی حقیقی شاہراہ

از......فاضل نوجوان، محقق اہل سنت حضرت مولانا حافظ عبدالجبار سلفی صاحب مدظلہ لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان عالی شان ہے کہ میری اُمت تہتر فرقوں میں منقسم ہو جائے گی، سب کے سب حوالہء دوزخ ہوں گے، سوائے ایک جماعت کے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے نجات یافتہ جماعت کے متعلق وضاحت پوچھی تو ارشاد ہوا کہ جو میری سنت اور میرے صحابہ کا پیروکار ہوگا۔ وہ جنتی ہوگا۔

ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم:۔ تفترق امتی علی ثلاث و سبعین فرقہ، کلھم فی النار الاملة واحدة، قالو ما ھی یا رسول اللہ۔ قال ما انا علیه واصحابی۔ (الجامع السنن للترمذی، ابواب الایمان، باب افتراق ہذا الامۃ)

انہی معنوں میں ہم اہل سنت والجماعت ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت والے اور نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جماعت والوں کا ہی پچھلی چودہ صدیوں میں غلبہ رہا ہے اور آج بھی سواد اعظم یہی ہیں۔ اس اُمت کے فقہاء وعلماء کرام اور محدثین یہاں تک کہ صوفیاء عظام رحمۃ اللہ علیہ بھی اسی نام پر ناز کرتے نظر آتے ہیں۔

حضرت سید علی بخش ہجویری رحمۃ اللہ علیہ، امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا ذکر کرتے ہی پلکیں بچھا دیتے ہیں اور ایک جگہ تو انہیں اہل سنت والجماعت کا مقتداء کہتے ہیں۔

(۱)......آپ رحمۃ اللہ علیہ کے جذبات ملاحظہ کیجئے۔

امام امامان ومقتدائے سنیاں، شرف فقہاء وعزّ علماء ابوحنیفہ نعمان بن ثابت،
(کشف المحجوب، ص ۷۳)

(۲)......حضرت خواجہ بہاؤ الحق زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ اپنے سلسلہ کے متوسلین کو کامیابی کی ضمانت دیا کرتے تھے۔ مگر وہ سلسلہ سے مراد کیا لیتے تھے۔ اُنہی سے سُنیے۔

"جو میرے سلسلہ میں شامل ہوں گے۔ وہ سب کے سب میری ضمانت میں ہیں اور سلسلہ سے مراد قرآن وسنت کی پیروی، اقوال مجتہدین، اجماع صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، اور اہل سنت والجماعت کی پیروی ہے۔" (خلاصۃ العارفین، ص ۱۱)

(۳)......امام منصور عبدالقادر بن طاہر رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ شیخ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ نے یوں نقل کئے ہیں۔

"وَالثَّالِثَةُ وَالسَّبْعُوْنَ هُمْ اَهْلُ السُّنَّةِ وَالْجَمَاعَةِ وَهِيَ الْفِرْقَةُ النَّاجِيَةُ۔" (حجۃ اللہ علی العارفین، ص ۳۹۷)

ترجمہ: تہتر واں فرقہ اہل سنت والجماعت کا ہے اور یہی نجات یافتہ فرقہ ہے۔

(۴)......امام عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

سواد اعظم اہل سنت والجماعت کو کہتے ہیں۔ اَلْمُرَادُ بِالسَّوَادِ الْاَعْظَمِ هُمْ مَنْ كَانَ اَهْلُ السُّنَّةِ وَالْجَمَاعَةِ۔ (میزان شریعت کبریٰ، ج ۱، ص ۵۸)

(۵)......وکیل احناف حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے بعینہ یہی بات لکھی ہے کہ

"سواد اعظم بڑی جماعت سے عبارت ہے اور اس سے مراد مسلمانوں کی اکثریت ہے۔ اَلسَّوَادِ الْاَعْظَمِ يُعَبَّرُ بِهٖ عَنِ الْجَمَاعَةِ الْكَثِيْرَةِ وَالْمُرَادُ مَا عَلَيْهِ اَكْثَرُ الْمُسْلِمِيْنَ۔ (مرقات شرح مشکوٰۃ، ج ۱، ص ۲۴۹)

(۶)......حضرت شیخ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ کے تذکار سے اہل علم اور اہل تصوف کی

کتابیں بھری پڑی ہیں۔ انہوں نے اپنے استاد اور شیخ کی ایک وصیت ارشاد فرمائی ہے۔ پڑھیے!

''میں شریعت، طریقت، معرفت اور حقیقت میں مذہب اہل سنت والجماعت پر قائم ہوں، تم اس حیثیت سے مجھے شناخت کرو، اور دنیا و آخرت میں میرے اس نظریے پر شاہد رہنا، بس یہی میری وصیت ہے۔ وَلٰكِنِّيْ عَلٰى مَذْهَبِ اَهْلِ السُّنَّةِ وَالْجَمَاعَتِ شَرِيْعَةً وَ طَرِيْقَةً وَ مَعْرِفَةً وَ حَقِيْقَةً فَاعْرِفُوْنِيْ هٰكَذَا وَاشْهِدُوْا لِيْ بِهٰذَا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ فَهٰذِهٖ وَصِيَّتِيْ۔ (روح البیان، ج ۵، ص ۱۰۱)

(۷)......شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ المعروف حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مکتوبات میں جا بجا اہل سنت والجماعت کی صداقت و حقانیت پر زور دیا ہے۔ نیز بدعات اور رسومات کی تردید کے ساتھ ساتھ مذہب اہل سنت اور فقہ حنفی کی ترویج و تشہیر کی ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق یہ ہے کہ ہندوستان میں فقہ حنفی سے پہلے کوئی فقہ نہ تھی، اور اہل سنت سے قبل نہ کوئی مذہب! بہت بعد میں شیعیت کا راستہ کھلا، آہستہ آہستہ سواد اعظم ٹکڑوں میں بٹتے چلے گئے اور یہ دھرتی مختلف ملغوبہ بن کر رہ گئی۔

(۸)......حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ یہاں تک فرماتے ہیں کہ یہاں کے لوگ عقیدہ ماتریدیہ (سُنیہ) کے علاوہ کسی اور کو جانتے تک نہ تھے اور فقہ حنفی کے علاوہ کسی فقہ کے نام تک سے نا آشنا تھے۔

لَا يَعْرِفُوْنَ اَنَّ فِي الْاَرْضِ عَقِيْدَةً غَيْرَ عَقِيْدَةِ الْمَاتُرِيْدِيْهِ اوفقہاء غیر فقہ الحنفیۃ، (المقدمۃ السنیۃ، ص ۴۸، مطبوعہ ادارہ معارف نعمانیہ، لاہور)

(۹)......خواجہ امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ جنہیں ''طوطی ہند'' کہا جاتا ہے، کے فارسی اشعار حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب میں درج کئے ہیں۔ اس نظم کے آخری مصرعہ میں وہ

فرماتے ہیں کہ ہندوستان کے دریاؤں کی مچھلیاں بھی سُنی عقیدہ سے تعلق رکھتی ہیں۔

زہے ملک مسلمان خیز و دین جوئے
کہ ماہی نیز سُنی خیزد از جوئے

(ردروافض،ص۹)

غرض یہ کہ اہل سنت، سنتوں کو ماننے اور عمل کرنے والوں کو کہا جاتا ہے، کہا جا سکتا ہے کہ ہم اہل حدیث کیوں نہیں کہلاتے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ''اہل سنت'' نام خود رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رکھا ہے۔ ہر سُنت قابل عمل ہوتی ہے، مگر ہر حدیث قابل عمل نہیں ہوتی۔ حدیث کبھی ضعیف بھی ہوتی ہے یا اس کا شمار موضوعات میں بھی ہو جاتا ہے، مگر سُنت سدا معتبر ہوتی ہے۔ اس لئے بارگاہ نبوت سے ''علیکم بحدیثی'' کی بجائے، ''علیکم بسنتی'' کا بازگشت سنائی دیتی ہے۔ سنت کا اثبات عملی تواتر سے ہوتا ہے اور احادیث کا اسناد سے۔ بلکہ جب فتنوں کی تعداد دن بہ دن بڑھتی نظر آئی تو محدثین نے راویوں کو بھی اہل سنت کے ترازو میں تول کر فیصلہ کیا، مثلاً، امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ، مقدمہ کتاب میں امام محمد بن سیرین (معروف تابعی) سے بسند خود روایت کرتے ہیں کہ

''پہلے اسناد کے تعلق سے تفتیش نہیں ہوتی تھی، لیکن جب فتنہ برپا ہو گیا تو روایت کرتے وقت لوگ کہتے ہمیں اپنے راویوں کے متعلق بتاؤ اب اگر راوی اہل سنت والجماعت دیکھتے تو قبول کر لیتے وار اہل بدعت دیکھتے تو روایت قبول نہ کرتے۔

لَمْ يَكُوْنُوْا يَسْئَلُوْنَ عَنِ الْاِسْنَادِ فَلَمَّا وَقَعَتِ الْفِتْنَةُ قَالُوْا سَمُّوْا لَنَا رِجَالَكُمْ فَيَنْظُرُ اِلٰى اَهْلِ السُّنَّةِ فَيُؤْخَذُ حَدِيْثُهُمْ وَيَنْظُرُ اِلٰى اَهْلِ الْبِدَعِ فَلَا يُؤْخَذُ حَدِيْثُهُمْ۔ (مقدمہ صحیح مسلم،ص۱۱)

آج اُمت ٹکڑوں میں بٹ چکی ہے۔ دراڑیں ہی دراڑیں، نفرت ہی نفرت اور

تعصب و عداوت کے سائے گہرے ہوتے جارہے ہیں، ضرورت ہے کہ اہل سنت والجماعت کے مفہوم سے اُمت کو آشنا کروایا جائے۔ عوام الناس دین کے بنیادی، احکامات اور اصولی عقائد سے ناواقف ہیں۔ انہیں اہل علم کی دقیق اور پیچیدہ ابحاث سے بے خبر رکھنے میں ہی خیر ہے۔ اُنہیں صرف بنیادی باتیں از بر کرائی جائیں اور وہ بڑے فتنے جو اُصولی راہوں میں اہل سنت سے مختلف ہوگئے، اُن سے باخبر رکھ کر ''صراط مستقیم'' پر گامزن کرنے کی بھاگ دوڑ کی جائے۔ ہمارے بزرگ قائد اہل سنت مولانا قاضی مظہر حسین رحمۃ اللہ علیہ، خلیفہ مجاز شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی ساری زندگی فتنوں کے تعاقب میں گذاری، آپ رحمۃ اللہ علیہ اہل سنت والجماعت کے داخلی اختلافات اور انتشار سے ہمیشہ دل گرفتہ رہے۔ یہی درد آپ کی تقریروں میں بھی ہوتا اور تحریروں میں بھی، ماتم کی شرعی، اخلاقی اور سماجی حیثیت کے عنوان پر آپ رحمۃ اللہ علیہ نے ایک ضخیم کتاب ''بشارت الدارین بالصبر علیٰ شہادت الحسین رضی اللہ عنہ'' لکھی تھی۔ جو آج سے تقریباً چالیس سال پہلے طبع ہوئی تھی۔ اب دوبارہ اللہ تعالیٰ کی توفیق سے راقم الحروف کے مقدمہ کے ساتھ ادارہ مظہر التحقیق لاہور نے اس کی اعلیٰ طباعت کردی ہے۔ اس علمی و تحقیقی کتاب کے آخری باب میں اہل سنت کی تعریف و تفہیم اور اہل بدعت کی تردید مدلل اور عام فہم انداز میں کی گئی ہے۔ تحریک خدام اہل سنت والجماعت فیصل آباد کے دیرینہ ہمدرد اور ہمارے مخلص دوست مولانا عبدالرحیم چار یاری مدظلہ کے جی میں آیا کہ اس کتاب کے آخری باب کو علیحدہ کتابی صورت میں شائع کر کے عوام الناس کی ذہنی رسائی کی سبیل پیدا کی جائے۔ اس سلسلہ میں انہوں نے باقاعدہ مشاورت کی اور طے ہونے کے بعد اس کی طباعت کا انتظام ''سُنّی تحریک الطلبہ فیصل آباد'' کے تعاون سے کر دیا۔ اس مضمون میں بعض الفاظ جو بشارت الدارین سے تسلسل اور ربط لئے ہوئے تھے، انہیں حذف کر دیا گیا ہے تاکہ قارئین ذہنی

خلجان میں مبتلا نہ ہوں۔ تفصیلی مطالعہ کے شائقین بشارت الدارین کا مطالعہ فرمائیں۔ جو اب خوبصورت انداز میں موجود ہے۔ اراکین ''سنی تحریک الطلبہ'' نے اس پر مقدمہ تحریر کرنے کا راقم الحروف کو حکم دیا تو تعمیل حکم میں یہ چند سطور حوالہ قرطاس کر دیں۔

اللہ تعالیٰ ہمیں اسلاف، اہلسنت کے علمی ورثہ کو سنبھالنے کی توفیق دے۔ تادم آخر ایمان کامل اور راہ ہدایت پر قائم رکھے اور کتاب وسنت کی تعلیمات پر عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔

عبدالجبار سلفی عفی عنہ ۵ نومبر ۲۰۱۲ء

خطیب جامع مسجد حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ

ایل بلاک، سبزہ زار سکیم، ملتان روڈ، لاہور ادارہ مظہر التحقیق، لاہور

## ہم کہیں گے حالِ دل......؟

الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی حبیبہ سید المرسلین وعلی آلہ واصحابہ اتباعہ اجمعین۔ امابعد

حضرت قائد اہل سنت رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان قدرے تلخیص کے ساتھ، از مقدمہ آفتاب ہدایت

"برادران اسلام! حق تعالیٰ نے انسان کی ہدایت کے لئے سلسلہ نبوت قائم فرمایا۔ ہر نبی علیہ السلام نے اپنی اپنی اُمت کی اصلاح فرمائی۔ منکرات کے مٹانے اور نیکیوں کے پھیلانے میں اپنی قوتیں صرف کر دیں تا آنکہ پیغمبر آخرالزمان سرور کون ومکان حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ملک عرب میں مبعوث ہوئے۔ جو اس وقت ہر قسم کی گمراہیوں کا مرکز تھا۔ آفتاب نبوت کی شعاعیں شرق وغرب تک پھیلیں اور انسانی قلوب کو روشن کر گئیں۔ انوار نبوت کے فیض سے ان تیرہ دل اور درندہ خصلت انسانوں میں ملکوتی صفات پیدا ہو گئی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی تئیس سالہ زمانہ تبلیغ میں ہزار ہا مسلمانوں کی ایک ایسی مقدس جماعت منظم کر لی، جس کا ہر فرد محبت الٰہی میں سرشار اور محبوب خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ادنیٰ اشارہ پر اپنی عزیز جان قربان کرنے کو تیار تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اطاعت خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں وہ بلند مقام حاصل کیا، جس کی نظیر امم عالم میں نہیں مل سکتی۔ جب قدوسیوں کی یہ جماعت ہر طرح کامل ومکمل ہو گئی تو منصب نبوت کی تکمیل کے بعد خداوند عالم نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو واپس بلا لیا، اور اُمت کی باگ اکملین صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حوالہ ہوئی۔ تمام صحابہ کرام اور اہل بیت عظام رضی اللہ عنہم نے بالاتفاق حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو اپنے فضائل وکمالات کی بناء پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خلیفہ برحق تسلیم کیا۔ آپ کے بعد خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، خلیفہ ثالث حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ، خلیفہ رابع حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بالترتیب خلیفۃ المسلمین بنائے گئے اور یہ

ترتیب خلافت حق تعالیٰ کی مرضی کے مطابق تھی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اس مقدس جماعت کے ہاتھوں اسلام عملاً تمام ادیان پر غالب آ گیا۔ توحید وسنت کے انوار ہر جگہ پھیل گئے۔ قیصر و کسریٰ جیسے باجبروت سلاطین کی عظمتیں خاک میں مل گئیں۔ یہ سب رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فیض صحبت کے اثرات تھے اور حق یہ ہے کہ ہر صحابی کا وجود نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کا ایک مستقل معجزہ ہے۔ رَضِیَ اللہُ عَنْھُمْ اَجْمَعِیْنَ

## اسلام کے مقابلہ میں مفسدین اُمت کا فتنہ

حق تعالیٰ نے کائنات میں اضداد کا سلسلہ قائم کیا ہوا ہے۔ نور وظلمت، کفر و ایمان، جہل وعلم، خیر وشر، ہدایت وضلالت، اصلاح وفساد، توحید وشرک سب اضداد میں سے ہیں۔ لیکن حق تعالیٰ کی تکوینی حکمت بالغہ کے ماتحت ہمیشہ دونوں کا وجود رہا ہے۔

در کار خانۂ عشق کفر ناگزیر است
آتش کرا بسوزد بولہب نباشد

ہر شے اپنی ضد سے پہچانی جاتی ہے۔ اگر ظلمت نہ ہو تو نور کی قدر نہ رہے۔ جہل نہ ہو تو علم کی قدردانی کون کرے؟ وَبِضِدِّھَا تَتَبَیَّنُ الْاَشْیَآء

داعیان حق کے مقابلہ میں ہمیشہ مفسدین امت موجود رہے ہیں۔ کچھ ایسے نام نہاد مدعیان اسلام پیدا ہوئے جنہوں نے نہ صرف اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فضائل ومحاسن کا انکار کیا بلکہ بڑی شدت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے ان قدسی صفات بندوں پر کفر ونفاق کا الزام لگایا اور یہاں تک کہہ دیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کے بعد سب مہاجرین و انصار مرتد ہو گئے۔ سوائے معدودے چند حضرات ایمان پر مستقیم رہے۔ ان لوگوں نے یہ پروپیگنڈا شروع کر دیا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد خلافت بلافصل کے مستحق صرف حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تھے۔ اصحاب ثلاثہ رضی اللہ عنہم نے اپنے اقتدار کے ذریعہ ان سے

خلافت چھین لی''۔جس کی بناء پر انہیں ''نظریہ امامت'' اختراع کرنا پڑا۔ یہی ''نظریہ امامت'' سنی اور شیعہ اختلافات کی اصل بنیاد ہے جس کی قدرے تفصیل حاضر خدمت ہے۔

## سُنی اور شیعہ اختلاف کا نقطہءِ آغاز

غیور باشعور سنی مسلمان بھائیو! اس حقیقت سے کون انکار کرسکتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرات شیخین کے مقدس دور میں اُمت محمدیہ میں کسی قسم کا نظریاتی اختلاف پایا گیا۔ البتہ اس اختلاف کا آغاز سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے دور خلافت کے آخر میں عبداللہ بن سبا یہودی اور اس کے چند ساتھیوں کی تحریک پر شیعہ عقائد ونظریات کی مصنوعی عمارت کھڑی کی گئی۔

اسلامی فوج کی حیرت انگیز فتوحات اور مجاہدین کی زبردست یلغار کا رخ موڑنے کے لئے اور مسلمانوں کے اتحاد کو ٹکڑے ٹکڑے کرنے کے لئے ''حُب علیؓ'' کے خوشنما لیبل میں باطل گمراہ کن عقائد ونظریات کو لپیٹ کر مرکز اسلام کو مسمار کرنا چاہا۔ حفاظت دین کا عہد چونکہ اللہ رب العزت نے خود اپنے ذمہ لے رکھا ہے۔ اس لئے ذریت یہودیت اسلام کا نقشہ مٹانے میں کامیابی سے ہم کنار نہ ہوسکی۔

## شیعہ مذہب کے بانی عبداللہ بن سبا کی مختصر کہانی

عبداللہ بن سبا کی اسلام مخالف چالبازی اور تحریک کو بنظر غائر دیکھا جائے تو مسلمانوں میں انتشار و افتراق کا بیج بونے میں پیش پیش معلوم ہوتا ہے۔ جس نے دین اسلام کے خلاف دو محاذ قائم کردیئے۔ ایک سیاسی اور دوسرا مذہبی جس کے بارے میں تنظیم اہل سنت پاکستان کے عظیم رہنماء مشہور عالم دین مولانا سید نور الحسن بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی مایہ ناز کتاب ''کشف الحقائق'' میں رقمطراز ہیں۔

''سیاسی محاذ اس طرح قائم کیا کہ امیر المومنین حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور ان کے امراء وعمال (گورنروں) کے خلاف جھوٹا اور بے بنیاد پروپیگنڈہ کر کے عوام کے دلوں میں ان کے خلاف نفرت وعداوت کے جذبات اس حد تک مستقل کئے کہ انہیں معزول کر دیا جائے۔ نظام مملکت کے اس اضمحلال کے بعد اسلامی سلطنت کمزور ہو جائے گی۔ مسلمانوں میں باہمی انتشار وتفرقہ پیدا ہو گیا۔ مذہبی محاذ اس طرح قائم کیا کہ سیدھے سادھے دین فطرت کے صاف اور واضح عقیدوں میں تبدیلی پیدا کی جائے۔ توحید ورسالت پر حملہ کیا جائے۔ اسلام کے بنیادی حقائق کو مسخ کر کے عوام کو گمراہ کیا جائے۔ اس طرح مسلمانوں کی وحدت کو پارہ پارہ کیا جائے اور ان میں اعتقاد وتفرقہ ڈال کر فرقہ بندیوں کا بیج بویا جائے تا کہ یہ علیحدہ علیحدہ فرقوں اور گروہوں میں بٹ جائیں۔'' (کشف الحقائق، ص ۲۷)

## نامور مورخ امام ابن جریر طبری رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

''عبداللہ بن سبا صنعاء (یمن) کا رہنے والا ایک یہودی تھا۔ اس کی ماں حبشن تھی۔ وہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں (بظاہر) اسلام لایا۔ پھر مسلمانوں کے شہروں میں گھوم پھر کر ان کو گمراہ کرنے لگا۔..................... اس نے رجعت کا عقیدہ گھڑا، پھر اس نے کہا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصی ہیں۔ جس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وصیت کو نہ مانا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ وصی رسول پر غالب آ کر اُمت مسلمہ کی باگ روڈ اپنے ہاتھ میں لے لے۔ اس سے بڑا ظالم کون ہوگا..................... تم اس معاملہ میں اقدام کرو اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو منصب خلافت سے ہٹا دو''۔ (طبری، ج ۳، ص ۳۷۸)

## ملا باقر مجلسی علامہ طبرسی لکھتے ہیں۔

''بعض اہل علم نے ذکر کیا کہ عبداللہ بن سبا یہودی تھا، پس اسلام لے آیا اور

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ''ولایت'' کا قائل ہوا..................یہ سب سے پہلا شخص ہے جس نے یہ مشہور کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت کا قائل ہونا فرض ہے۔ اور اس نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دشمنوں (خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم) پر اعلانیہ تبرا کیا اور انہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مخالفین کو واشگاف کیا اور ان کو کافر کہا۔ یہیں سے وہ لوگ جو شیعہ کے مخالف ہیں یہ لکھتے ہیں کہ تشیع اور رافضیت، یہودیت کا چربہ ہے۔ (بحار الانوار، ص ۲۸۷)

## شیخ الاسلام علامہ حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

''شیعہ جو اہل سنت کے خلاف امام کے معصوم ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں، یہ دراصل ایک منافق اور زندیق کا اختراع ہے۔ چنانچہ بہت سے اہل علم نے ذکر کیا ہے کہ سب سے پہلے جس نے رفض کو ایجاد کیا اور جو سب سے پہلے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت و عصمت کا قائل ہوا، وہ ایک منافق زندیق عبداللہ بن سبا تھا، جس نے دین اسلام کو بگاڑنا چاہا اور اس نے مسلمانوں سے وہی کھیل کھیلنا چاہا جو پولوس پادری نے نصاریٰ سے کھیلا تھا، لیکن اس کے لئے وہ کچھ ممکن نہ ہوا جو پولوس پادری کے لئے ممکن ہوا، کیونکہ نصاریٰ میں دین بھی کمزور تھا اور عقل کی بھی کمی تھی..................اور امت مسلمہ، اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اس میں ایک جماعت ہمیشہ حق پر قائم رہی۔ اس لئے کسی ملحد اور کسی بدعت ایجاد کرنے والے کو یہ قدرت نہ ہوئی کہ اس امت کو غلو کی راہ پر ڈال دے اور حق پر غلبہ حاصل کرلے۔ (منہاج السنۃ، ج ۳، ص ۲۶۱)

## حضرت علامہ شہرستانی رحمۃ اللہ علیہ ''الملل والنحل'' میں لکھتے ہیں

''فرقہ سبائیہ، عبداللہ بن سبا کے پیرو کہلاتے ہیں، جس نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا تھا کہ آپ، آپ ہیں یعنی آپ خدا ہیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس کو مدائن کی طرف

جلاوطن کردیا تھا، کہتے ہیں یہ یہودی تھا.............حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں کہتا تھا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصی ہیں یہ سب سے پہلا شخص ہے جس نے اس عقیدے کا اظہار کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت کا قائل ہونا فرض ہے۔ (الملل والنحل، ج ۲، ص ۱۱)

## حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ لسان المیز ان میں لکھتے ہیں

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت میں سوید بن غفلہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے، پس آپ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں عرض کیا کہ میں کچھ لوگوں کے پاس سے گذرا جو ابوبکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ کو برائی سے یاد کررہے تھے، ان کی رائے میں یہ ہے کہ آپ بھی ان دونوں (ابوبکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ) کے بارے میں یہی بات اپنے دل میں چھپائے ہوئے ہیں جو وہ کہہ رہے ہیں۔ اس گروہ میں سے ایک عبداللہ بن سبا ہے اور عبداللہ بن سبا سب سے پہلا شخص تھا، جس نے اس کا (عداوت ابوبکر وعمر کا) اظہار کیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے میری بات سن کر فرمایا مجھے اس کالے خبیث (عبداللہ بن سبا) سے کیا تعلق؟ پھر فرمایا کہ اللہ کی پناہ میں شیخین کے بارے میں بھلائی اور خوبی کے سوا اور بات اپنے دل میں چھپاؤں۔ پھر آپ نے عبداللہ بن سبا کو بلا بھیجا، پس اس کو مدائن کی طرف چلتا کیا اور فرمایا، یہ میرے ساتھ ایک شہر میں نہیں رہ سکتا۔ پھر اُٹھ کر منبر پر تشریف لے گئے، یہاں تک کہ لوگ جمع ہو گئے، یہاں راوی نے طویل قصہ ذکر کیا ہے، جس میں شیخین رضی اللہ عنہما کی مدح وثناء کی، اس کے آخر میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے الفاظ یہ تھے۔

سُن رکھو! جس شخص کے بارے میں بھی مجھے یہ خبر پہنچی کہ وہ شیخین پر مجھے فضیلت دیتا ہے میں اس پر بہتان لگانے والے کی حد (۸۰ درے) جاری کروں گا۔

عبداللہ بن سبا کے حالات تواریخ میں مشہور ہیں اور الحمد للہ کہ اس کی کوئی روایت صحیح نہیں، اس کے کچھ پیروکار ہیں جن کو ''سبائیہ'' کہا جاتا ہے، وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی

الوہیت کا عقیدہ رکھتے ہیں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اُن کو آگ میں جلا دیا تھا۔

(لسان المیزان، ج ۲، ص ۲۹۰)

## حضرت امام زین العابدین رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد

اللہ کی لعنت ہو اس پر جو ہم پر جھوٹ باندھے، میں عبداللہ بن سبا کو یاد کرتا ہوں تو میرے بدن کے سارے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں، اس نے بہت بڑی بات کا دعویٰ کیا تھا، اس کو کیا ہو گیا تھا، اللہ تعالیٰ کی اس پر لعنت ہو، (بحار الانوار، ج ۲۵، ص ۲۸۶)

## حضرت امام باقر رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان عالی شان

''عبداللہ بن سبا نبوت کا دعویٰ رکھتا تھا اور کہتا تھا کہ امیر المومنین علیہ السلام اللہ ہیں، اللہ تعالیٰ سے بالا تر ہیں، امیر المومنین علیہ السلام کو اس کی یہ بات پہنچی تو اسے بلا بھیجا، اس سے پوچھا تو اس نے اقرار کیا اور کہا کہ ہاں، آپ وہی ہیں، میرے دل میں یہ بات ڈالی گئی کہ آپ اللہ ہیں اور میں نبی ہوں۔ (ایضاً)

## حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

''عبداللہ بن سبا پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو کہ اس نے امیر المومنین کے بارے میں ربوبیت کا دعویٰ کیا۔ اللہ تعالیٰ کی قسم! امیر المومنین علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے فرمان بردار بندے تھے۔ ہلاکت ہو اس کے لئے جو ہم پر جھوٹ باندھے، کچھ لوگ ہمارے بارے میں ایسی باتیں کہتے ہیں جو ہم خود اپنے بارے میں نہیں کہتے۔ ہم اللہ کے سامنے ان لوگوں سے برات کا اظہار کرتے ہیں دو مرتبہ فرمایا۔ (ایضاً)

## عقیدہ امامت کا پرچارک عبداللہ بن سبا یہودی تھا

عقیدہ امامت، ولایت اور وصایت کا سب سے اظہار کرنے والا عبداللہ بن سبا

یہودی تھا۔شیعہ مذہب کی مشہور کتب ''تنقیح المقال'' اور ''بحار الانوار'' میں درج ہے کہ ''عبداللہ بن سبا سے پہلے لوگ تقیہ سے کام لیتے تھے................لیکن اس نے تقیہ چھوڑ دیا اور ان باتوں کو اعلانیہ ذکر کرنا شروع کر دیا تھا۔مخالفین امامت کو کافر کہنا بھی اس کی خصوصیات میں سے ہے۔اس پر اللہ کی لعنت ہو۔ (ایضاً،ص ۲۸۷)

## حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

''جب خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم کے زمانے میں یہود ونصاریٰ، مجوسی اور بت پرست کافروں کے ممالک بہ عنایت خداوندی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین عظام رحمۃ اللہ علیہم کے ہاتھوں فتح ہوئے۔کفار کو قتل کرنے، ان کے اموال کو غنیمت بنانے اور انہیں قید کرنے کا اتفاق ہوا اور ان کافروں کو کمال درجے کی ذلت وعار لاحق ہوئی.....تو ناچار خلیفہ ثالث کے دور میں انہوں نے ایک نیا حیلہ اختیار کیا اور مکر وفریب کی مضبوط رسی کو مضبوط تھاما۔لہٰذا ان کی ایک بڑی جماعت نے (ظاہری طور پر) اسلام کا کلمہ پڑھ لیا اور اپنے آپ کو مسلمانوں کی فہرست میں داخل کر دیا اور مسلمانوں میں گھس کر نور اسلام کے بجھانے اور مسلمانوں کی جماعت میں فتنہ و فساد اور بغض وعناد ڈالنے کے در پے ہوئے۔اور اس مقصد کے لئے حیلہ و تدبیر کرنے لگے.....اس سازشی ٹولے کا سربراہ عبداللہ بن سبا یہودی یمنی صنعانی تھا۔جس نے برسوں تک یہودیت میں تلبیس واضلال کا جھنڈا بلند کیا تھا.....اس نے کہنا شروع کر دیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے بعد تمام انسانوں سے افضل ہیں۔سب سے زیادہ قریبی، وصی، برادر اور داماد ہیں.....لیکن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے جبر ومکر سے پیغمبر کی وصیت کو ضائع کر دیا، انہوں نے خدا اور رسول کی اطاعت نہیں کی۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حق کو غصب کیا اور سب کے سب طمع دنیا کی خاطر دین سے برگشتہ ہو گئے.....حضرت امیر رضی اللہ عنہ کے لشکریوں میں خلفائے ثلاثہ پر سب وطعن کا سلسلہ جاری ہو گیا.....یہاں تک کہ حضرت امیر رضی اللہ عنہ نے

برسرمنبر خطبے ارشاد فرمائے اور اس جماعت (رافضیہ زندیقہ) سے بیزاری کا اظہار فرمایا۔ اور کچھ لوگوں کو وعید سنائی اور ان پر حد لگانے کی دھمکی دی...... ان لوگوں کو ابن سبا کے ساتھ بلا کر آگ میں جلانے کی دھمکی دی، ان سے توبہ کرائی، اس کے بعد انہیں مدائن کی طرف جلا وطن کر دیا...... پس علی الاطلاق رافضیوں کے تمام فرقوں کا مقتدا ٹھہرا ہے اور کہ یہ آئین خباثت (یعنی رافضی) ابلیس لعین کے سینے سے لے کر اہل زمین کے دلوں میں اسی کا لایا ہوا ہے...... درحقیقت تمام شیعہ اسی کے شاگرد ہیں اور اس کے چشمہ فیض سے مستفیض ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے تمام فرقوں میں یہودیت کے معنی صاف نظر آتے ہیں اور یہودیانہ اخلاق ان میں مخفی اور پوشیدہ ہیں۔ مثلاً جھوٹ، افتراء، بہتان، تبرا، گالیاں، صحابہ کرام پر طعن و تشنیع، کلام اللہ اور کلام رسول کو غیر محل پر ڈالنا، اہل حق کی عداوت دل میں چھپانا، خوف اور طمع کے طور پر چاپلوسی کا اظہار کرنا، نفاق کو پیشہ بنانا، تقیہ کو ارکان دین میں شمار کرنا، بناوٹی رقعے اور جعلی خطوط تصنیف کرنا اور ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آئمہ کرام کی طرف منسوب کرنا، اپنی دنیوی اغراض فاسدہ کی خاطر حق کو باطل اور باطل کو حق ثابت کرنا اور یہ جو کچھ ذکر کیا گیا ہے "بہت میں سے تھوڑا" اور ڈھیر میں سے ایک نمونہ ہے۔ اگر کسی کو تفصیلی (معلومات حاصل کرنا) منظور ہو تو اُسے چاہیے کہ سورۂ بقرۃ سے سورۂ انفال تک کا غور و فکر سے مطالعہ کرے اور یہودیوں کے تذکرے جو اِن کی صفات اور ان کے اعمال واخلاق ذکر کئے گئے ہیں ان کو اپنے ذہن میں محفوظ رکھے، پھر اس فرقہ کی صفات اور اعمال و اخلاق کا یہودیوں کی صفات کے ساتھ موازنہ کرے، یقین ہے کہ اس بات کی سچائی کا یقین اس کے دل میں اتر جائے گا۔ اور بے ساختہ "طابق النحل بالنعل" کا فقرہ اس کی زبان سے نکلے گا، یعنی دونوں ایک دوسرے سے مطابقت رکھتے ہیں جیسے ایک جوڑے کا جوتا دوسرے جوتے کے برابر ہوتا ہے۔

(تحفہ اثناء عشریہ، ص ۹۷)

## عقیدہ امامت سنی شیعہ اختلاف کی اصل بنیاد ہے

اہل سنت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے بعد اُمت کو خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ، عمر رضی اللہ عنہ، عثمان رضی اللہ عنہ، علی رضی اللہ عنہ کی سربراہی وقیادت میں حسب وعدہ الٰہی خلافت راشدہ کی نعمت عظمیٰ نصیب ہوئی، جبکہ شیعہ مذہب کی ابتداء حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ اول ماننے سے ہوتی ہے۔ آنحضرت ﷺ وصی تھے، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے آپ ﷺ کی وصیت سے انحراف کر کے خلافت، نیابت اور اُمت کی امامت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ، پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے سپرد کر کے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو چوتھے نمبر پر ڈال دیا۔ صد افسوس کہ اُمت پھر بھی اُن کی امامت پر جمع نہ ہو سکی۔

## شیعہ کا خود ساختہ مصنوعی اور اختراعی عقیدہ امامت

شیعہ کے نزدیک جس طرح نبی و رسول اللہ تعالیٰ کی طرف سے مقرر اور نامزد ہوتے ہیں۔ (اُمت یا قوم ان کا انتخاب نہیں کرتی) اسی طرح نبی کے بعد ان کے جانشین، خلیفہ اور امام بھی اللہ ہی کی طرف سے منتخب، معصوم عن الخطاء اور ان کی اطاعت اُمت پر فرض ہوتی ہے ان کا درجہ رسول اکرم ﷺ کے برابر اور دیگر تمام نبیوں سے بالاتر ہوتا ہے۔ امت کے دینی، دنیوی سربراہ، حاکم بلکہ ساری دنیا پر حکومت کرنا صرف انہی کا حق ہے۔ ان کے علاوہ جو بھی حکومت کرے وہ غاصب، ظالم اور طاغوت ہے (خواہ قرن اول کے ابوبکر، عمر، عثمان رضی اللہ عنہم) ہوں یا ان کے بعد والے زمانہ کے خلفاء، سلاطین ہوں۔ (معاذ اللہ) (یہ شیعہ کا خود ساختہ اور مصنوعی عقیدہ ہے) اس بنیادی عقیدہ امامت کی وجہ سے جس طرح نبی پر ایمان لانا اور اس کی اطاعت کرنا شرط نجات ہے اسی طرح اماموں کی امامت کو تسلیم کرنا امر من اللہ ماننا بھی نجات کی شرط ہے۔ مذہب شیعہ کا بھی عقیدہ ہے کہ عقیدہٗ

امامت، توحید، رسالت اور عقیدہ آخرت کی طرح اس بنیادی عقیدہ کو نہ ماننے والے غیر مومن، غیر ناجی اور جہنمی ہیں۔

## ۱۲۔اماموں کا مختصر تعارف

۱:۔حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ۔عمر مبارک۔۶۳ سال۔شہادت ۴۰ ھ۔مدفن کوفہ

۲:۔حضرت حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ۔عمر مبارک۔۴۷ سال۔وفات ۴۹ ھ۔مدفن مدینہ شریف

۳:۔حضرت حسین شہید کربلا رضی اللہ عنہ عمر مبارک ۵۷ سال۔شہادت ۶۱ ھ۔مدفن کربلا معلیٰ

۴:۔ حضرت علی بن حسین رحمۃ اللہ علیہ، عمر مبارک ۵۷ سال وفات ۹۵ ھ۔مدفن مدینہ منورہ

۵:۔ حضرت باقر بن امام زین العابدین رحمۃ اللہ علیہ، عمر مبارک ۵۷ سال وفات ۱۱۴ ھ مدفن مدینہ منورہ

۶:۔ حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ، عمر مبارک ۶۵ سال وفات ۱۴۷ ھ، مدفن مدینہ منورہ

۷:۔ حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ عمر مبارک ۵۵ سال وفات ۱۸۳ ھ مدفن بغداد

۸:۔ حضرت امام علی رضا رحمۃ اللہ علیہ عمر مبارک ۵۵ سال، وفات ۲۰۳ ھ، مدفن طوس

۹:۔ حضرت امام نقی رحمۃ اللہ علیہ عمر مبارک ۲۵ سال، وفات ۲۲۰ ھ، مدفن بغداد

۱۰:۔حضرت امام تقی رحمۃ اللہ علیہ عمر مبارک ۴۲ سال وفات ۲۶۰ ھ مدفن ایران

۱۱:۔ امام حسن عسکری رحمۃ اللہ علیہ عمر مبارک ۲۸ سال، وفات ۲۶۰ ھ مدفن عراق

۱۲:۔حضرت امام مہدی رحمۃ اللہ علیہ عمر مبارک ۴ / ۵ سال، کی عمر میں سینکڑوں سال سے غار سُر من رائی کے مقام پر (بقول شیعہ) حیات ہیں۔

۱۳ شیعہ مومنین مخلصین کے انتظار میں ہیں۔شیعہ حضرات ان کو یا قائم آل محمد، یا امام المنتظر یا صاحب الزمان ادر کنی کی صدا سے پکارتے ہیں اور یہ دعا اکثر اوقات میں

پڑھتے رہتے ہیں "اللھم عجل له فرجه" ترجمہ: اللہ ظہور امام جلدی فرما۔

عقیدۂ امامت پر تمام انبیاء کرام علیہم السلام سے عہد لیا گیا۔

شیعہ حضرات کا یہ عقیدہ ہے کہ عقیدہ امامت پر تمام انبیاء کرام علیہم السلام سے یہ عہد لیا گیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت کا اقرار کریں۔ تقریباً شیعہ کی تمام تفاسیر سمیت ملا باقر مجلسی کی کتاب "بحار الانوار" کے باب "تفضیلھم علی الانبیاء" میں کنز الفوائد کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ "امام جعفر رحمۃ اللہ علیہ نے سورۂ آل عمران کی آیت ۴۷ تلاوت فرمائی اور اس کی تفسیر یہ فرمائی کہ "لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ" سے مراد یہ ہے کہ انبیائے کرام علیہم السلام کو حکم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان لائیں اور "وَلَتَنْصُرُنَّهٗ" کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصی یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مدد کریں۔ امام جعفر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے جس رسول اور نبی کو بھیجا اس سے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی امامت کا عہد لیا۔ (بحار الانوار، ج ۶ ص ۲۰۷)

اللہ تعالیٰ پر واجب ہے کہ اس کی زمین آئمہ معصومین سے خالی نہ ہو

شیعہ کے مشہور مجتہد شیخ حلی اپنی کتاب منہاج الکرامۃ میں اسی عقیدے کو اپنے مذہب کی اصل بنیاد میں توحید، عدل اور نبوت کو بھی عقیدۂ امامت ہی کی تمہید قرار دیتے ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں

"چونکہ خدا عادل و حکیم ہے، لطف اس کے ذمہ لازم و ضروری ہے اور بندوں کے حقوق میں جو چیز انفع و اصلح ہو وہ اللہ تعالیٰ پر واجب ہے، لہٰذا ناممکن تھا کہ خدا تعالیٰ کی زمین معصوموں سے خالی ہوتی نہ ظلم و جور لازم آتا اور خدا غیر عادل ٹھہرتا، لامحالہ اللہ تعالیٰ کو سلسلہ نبوت جاری کرنا پڑا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر چونکہ نبوت کا سلسلہ بند کر دیا گیا۔ لامحالہ اللہ تعالیٰ کو سلسلہ امامت کا جاری کرنا ناگزیر ہوا۔" (منہاج السنۃ، ج ۱ ص ۳۰)

## ہے سوچنے کی بات اسے بار بار سوچ

جس عقیدہ کے سوا خدا تعالیٰ بھی (نعوذ باللہ) عدل ولطف سے محروم ہوجائے، جس عقیدہ کا تمام نبیوں، رسولوں، فرشتوں اور انسانوں سے عہد لے کر اسی ایک عقیدے کا مکلف بنایا جائے وہ شیعہ مذہب کی اصل بنیاد ہوگی یا نہیں؟

جس عقیدے میں کلمہ، نماز، قرآن، جنازہ، حج، زکوٰۃ، وضو، مہد سے لے کر لحد تک تمام اصول وفروع، عقائد ونظریات، اعمال وافعال، بالکل مختلف اور الگ تھلگ وضع کر لئے گئے ہوں اگر اس اختلاف وافتراق کا مرکز، مصدر منبع کو بنظر غائر دیکھا جائے تو صرف ''نظریہ امامت'' کے سوا کچھ بھی نہیں۔

سُنی شیعہ کے عقائد تمام الگ دین و ایماں کے سب احکام
قرآن و سنت سے جو منہ کو موڑے ہے ابن سبا ان کا بے شک امام

## نظریہء امامت کا اظہار دراصل ختم نبوت کا انکار ہے

جو مرتبہ اور مقام صاحب شریعت کو میسر ہے، وہی مرتبہ اور مقام شیعہ کے ہاں ''امام'' کو حاصل ہے۔ شیعہ حضرات ''امام'' کی صفات اور اوصاف میں اس طرح ہیں کہ جیسے ''امام'' نبی کے ہم منصب اور ہم مرتبہ ہو۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد ایسے نظریات کو ماننا جو کمالات نبوت کے ''ہم مرتبہ نبی'' کے ہوں فی الحقیقت عقیدۂ ختم نبوت کے منافی ہے۔ جس سے یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوگئی کہ شیعہ لفظاً ختم نبوت کے اقراری اور معناً انکاری ہیں۔

یہاں پر شیعہ حضرات کی مستند کتب کے چند حوالہ جات نظریہ امامت کے متعلق پیش خدمت ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں۔

## پہلا نظریہ: امام نبیوں کی طرح معصوم (گناہوں سے) پاک ہوتے ہیں

اصول کافی، کتاب الحجہ "باب نادر جامع فی فصل الامام وصفاتہ"

امام علی رضا رحمۃ اللہ علیہ اپنے ایک خطبہ میں اماموں کے فضائل وخصائص بیان کرتے ہوئے۔

ا:۔ارشاد فرماتے ہیں کہ "الامام المطهر من الذنوب والمبرء عن العیوب" ترجمہ امام گناہوں سے پاک اور عیوب سے مبرا ہوتے ہیں۔

(اصول کافی، ج ا،ص ۲۰۰)

۲:۔مزید ارشاد فرماتے ہیں کہ "پس وہ معصوم ہیں" اس کو تائید وتوفیق حاصل ہے اور اُسے سیدھی راہ پر رکھا جاتا ہے اور وہ غلطی اور لغزش سے امن میں ہے۔" اللہ تعالیٰ اس کو یہ خصوصیت اس لئے عطا فرماتے ہیں کہ اس کے بندوں پر حجت ہو۔ (ایضاً)

۳:۔ملا باقر مجلسی کی "بحار الانوار" کتاب الامامہ میں ایک باب کا عنوان ہے۔

"عصمتهم ولزوم عصمة الامام علیهم السلام"

ترجمہ: امام معصوم ہوتے ہیں اور امام کو عصمت لازم ہے۔

۴:۔امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد نقل کرتے ہوئے اسی کتاب میں لکھتے ہیں۔

"انبیاء اور اولیاء پر گناہ نہیں ہوتے کیونکہ وہ معصوم اور پاک ہیں۔

(بحار الانوار، ج ۲۵،ص ۱۹۹)

۵:۔اسی باب میں مجلسی لکھتے ہیں۔جاننا چاہیے کہ امامیہ اس متفق ہیں کہ امام تمام چھوٹے بڑے گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں۔لہٰذا ان سے اصلاً کوئی گناہ نہیں ہوسکتا، نہ قصداً، نہ بھول کر، نہ تاویل میں غلطی کی وجہ سے، نہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے ان کو بھلا دینے کی وجہ سے۔ (بحار الانوار، ج ۲۵،ص ۲۰۹)

۶:۔مزید لکھتے ہیں کہ "انبیاء ورسل اور آئمہ کے بارہ میں ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ وہ

معصوم اور ہر گندگی سے پاک ہوتے ہیں اور ان سے کوئی چھوٹا یا بڑا گناہ سرزد نہیں ہوسکتا۔
(ایضاً، بحوالہ شیعہ سُنی اختلاف اور صراط مستقیم)

## دوسرا نظریہ: ''امام'' نبیوں کی طرح منصوص من اللہ ہوتے ہیں

۷:۔امامیہ کا یہ عقیدہ بھی ہر شیعہ کو سورۂ فاتحہ کی طرح یاد ہے، اصول کافی کتاب الحجہ میں ایک باب کا عنوان ہی کچھ اس طرح ہے ''ما نص الله عزوجل و رسوله على الأئمة عليهم السلام واحدًا فواحدًا''

ترجمہ:۔اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ نے اماموں پر یکے بعد دیگرا یک ایک پر نص فرمائی ہے۔'' (اصول کافی، ص ۲۹۲)

۸:۔امام علی بن حسین رضی اللہ عنہ کا فرمان: ہم میں سے امام صرف معصوم ہوسکتا ہے............پس امام کا منصوص ہونا ضروری ہوا۔ (بحار الانوار، ج ا، ص ۱۹۴)

## تیسرا نظریہ: نبیوں کی طرح اماموں پر بھی ایمان لانا ضروری ہے اور ان کا انکار کرنا کفر ہے۔

۹:۔جو شخصیت اللہ جل شانہ کی جانب سے منصوص و مبعوث ہو، ظاہر ہے کہ اس پر ایمان لانا فرض ہوگا اور اس کا انکار کرنا کفر ہے۔ چنانچہ امامیہ کا یہی عقیدہ ہے کہ جس طرح تمام انبیاء کرام علیہم السلام پر ایمان لانا فرض ہے اور کسی ایک کا انکار کفر ہے۔ اسی طرح بارہ اماموں پر بھی ایمان لانا فرض ہے اور انکار کفر ہے ''امامیہ کا اتفاق ہے کہ جو شخص آئمہ میں سے کسی امام کی امامت کا منکر ہو اور اللہ تعالیٰ نے ان کی جو اطاعت فرض کی ہے اس کا قائل نہ ہو وہ کافر ہے، گمراہ ہے، دوزخ میں ہمیشہ رہنے کا مستحق ہے۔''

(بحار الانوار، ج ۲۳، ص ۳۹۹، ایضاً)

۱۰:۔شیخ مفید کتاب المسائل میں مزید لکھتے ہیں کہ ''امامیہ کا متفقہ عقیدہ ہے کہ تمام اہل بدعت کافر ہیں، امام پر لازم ہے کہ اگر وہ قابو میں آجائیں تو ان کو دعوت دے اور ان پر حجت قائم کرنے کے بعد ان سے توبہ کراوئے۔ اگر وہ اپنی بدعت سے توبہ کرلیں اور راہ راست پر آجائیں تو ٹھیک ورنہ ان کو ایمان سے مرتد ہونے کی بناء پر قتل کردے اور یہ کہ جو عقیدہ امامت کو چھوڑ کر مرے گا وہ جہنمی ہے۔'' (ایضاً)

## چوتھا نظریہ: اماموں کی غیر مشروط اطاعت بھی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرح فرض ہے

جس طرح مسلمانوں پر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی غیر مشروط اطاعت فرض ہے۔ بالکل اسی طرح شیعہ کے نزدیک بارہ اماموں کی غیر مشروط اطاعت فرض اور اس سے انحراف کفر ہے۔ اصول کافی میں ایک باب کا عنوان ''باب فرض طاعة الائمة''

۱۱:۔ترجمہ: اللہ تعالیٰ کی اطاعت فرض ہونے کا بیان، امام جعفر رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان ہے کہ ''میں شہادت دیتا ہوں کہ حضرت علی، حضرت حسن، حضرت حسین، حضرت علی بن حسین، اور حضرت محمد بن علی رضی اللہ عنہم یہ سب مفترض الطاعۃ ہیں (ان کی اطاعت فرض ہے۔ (اصول کافی، ج۱، ص۱۸۶)

۱۲:۔امام جعفر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اولیاء اور رسولوں کے درمیان اطاعت میں شراکت رکھی ہے۔ (ایضاً)

۱۳:۔نیز فرماتے ہیں کہ ہم وہ لوگ ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ہماری اطاعت فرض کی ہے۔ لوگوں کو ہماری معرفت کے بغیر چارہ نہیں۔ اور ہم کو نہ جاننے کے بارے میں لوگ معذور نہیں، جس نے ہم کو پہچانا وہ مومن اور جو ہم سے منکر ہوا وہ کافر اور جس نے ہمارا حق

نہ پہچانا اور منکر بھی نہ ہوا اور وہ گمراہ، یہاں تک کہ اس ہدایت کی طرف لوٹ آئے جو اللہ تعالیٰ نے فرض کی ہے۔ (الخ، ایضاً)

## پانچواں نظریہ: نبیوں کی طرح اماموں کے بھی معجزات

جس طرح اللہ تعالیٰ دلیل نبوت کے طور پر نبیوں کو معجزات عطا کرتے ہیں، شیعہ کا عقیدہ ہے کہ بالکل اسی طرح اماموں کو بھی معجزات دیئے گئے ہیں۔

۱۴:۔ ''آئمہ مردوں کو زندہ کرنے، مادرزاد اندھے اور مبروص (برص کی بیماری والے) کو چنگا کرنے کی اور انبیاء علیہم السلام کے تمام معجزوں کی قدرت رکھتے ہیں۔

(بحار الانوار، کتاب الامامۃ)

۱۵:۔ امام زین العابدین رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے سوال کیا کہ ''کیا امام مردوں کو زندہ کرتے ہیں، مادرزاد اندھے، مبروص کو چنگا کرتے ہیں اور پانی پر چلتے ہیں، فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے کسی نبی کو کسی وقت جو معجزہ بھی دیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھی عطا فرمایا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو وہ معجزے بھی دیئے جو کبھی کسی نبی کو نہیں دیئے تھے............ پھر وہ سب معجزے امیر المومنین کو دے دیئے، پھر حسن کو، پھر حسین کو، پھر ان کے بعد (قیامت تک آنے والے) امام کو۔ (بحار الانوار، ج ۲۷، ص ۲۹، ایضاً)

۱۶:۔ علاوہ ازیں آئمہ کے معجزات میں بھی یہ ذکر کیا گیا ہے کہ ان کے پاس حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کرتا، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عصا، حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگشتری اور بنو اسرائیل کا تابوت سکینہ بھی رہتا ہے۔ (اصول کافی، ج ۱، ص ۲۳۳)

## چھٹا نظریہ: انبیاء کرام علیہم السلام کی طرح آئمہ پر وحی کا نزول بھی ہوتا ہے

۱۷:۔ امامیہ کا عقیدہ کہ آئمہ میں روح القدس ہوتی ہے، جس کے ذریعہ وہ عرش

سے تحت الثّریٰ تک کی ساری چیزیں جانتے ہیں۔'' امام باقرؒ سے جابر نے پوچھا کہ عالم کے علم کے بارے میں تو انہوں نے فرمایا، جابر، انبیاء و اوصیاء میں پانچ روحیں ہوتی ہیں۔(ا۔روح الشہوہ، ۲۔ روح الایمان، ۳۔روح الحیات، ۴۔روح القوہ، ۵۔ روح القدس، پس جابر! وہ روح القدس کے ذریعہ تحت العرش سے ما تحت الثّریٰ تک سب کچھ جانتے ہیں۔(الخ) (اصول کافی، ج ا، ص ۲۷۲)

۱۸:۔امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد، جب سے اللہ تعالیٰ نے اس روح کو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل فرمایا ہے وہ کبھی آسمان پر نہیں چڑھی اور وہ ہم میں ہے۔ (ایضاً)

۱۹:۔امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، ہمارا علم چار قسم کا ہے، ایک گذشتہ، ایک لکھا ہوا، ایک دل میں القاء ہونا اور ایک کانوں میں ڈالنا، گذشتہ سے مراد، جو پہلے حاصل ہو چکا۔ لکھے سے مراد نیا تازہ علم۔ دل میں القاء سے مراد، الہام، اور کانوں میں ڈالنے سے مراد فرشتہ۔ جو ہمارے کانوں میں القاء کرتا ہے۔ (بحار الانوار، ج ۲۶، ص ۶۰)

۲۰:۔ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں کہ'' ہمارے مشائخ امامیہ کا اس بات پر اجماع ہے کہ نبی اور امام تمام چھوٹے بڑے گناہوں سے پاک ہوتے ہیں، نہ ان سے عمداً گناہ ہو سکتا ہے، نہ خطاءً، نہ سہواً، یہ عصمت ان کو نبوت و امامت سے قبل بھی حاصل تھی اور بعد میں بھی بلکہ ولادت سے وفات تک.................(الخ) (ج ۲۵، ص ۳۵۰، ایضاً)

۲۱:۔علامہ کلینی اصول کافی میں جناب سجاد سے روایت کرتے ہیں کہ'' جناب امیر کو یہ مرتبہ حاصل تھا کہ آپ کے پاس وحی آتی تھی۔ آپ کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو وحی میں صرف اتنا فرق تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرشتہ دکھائی دیتا تھا اور جناب امیر صرف آواز سنتے تھے۔

## ساتواں نظریہ: اماموں کو نبیوں سے بڑھ کر حلال اور حرام کا اختیار ہوتا ہے

۲۲:۔اصول کافی کتاب الحجہ میں ہے کہ ''دین کے امور اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور آئمہ کے سپرد کردیئے ہیں، جس چیز کو چاہیں حلال قرار دیں، جس چیز کو چاہیں حرام قرار دیں، جس کو چاہیں ایک حکم بتائیں اور دوسرے کو دوسرا حکم بتائیں، ان پر کوئی روک ٹوک نہیں۔ (اصول کافی، ج ا،ص ۲۶۵)

۲۳:۔''امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ادب سکھایا یہاں تک کہ اپنے ارادے کے مطابق آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سیدھا کردیا پھر اللہ تعالیٰ نے دینی معاملات کو آپ کے سپرد کردیا، چنانچہ فرمایا کہ ''رسول تمہیں جو کچھ دے دے اسے لے لو، اور جس چیز سے روک دیں اس سے رُک جاؤ''۔پس اللہ تعالیٰ نے جو کچھ اپنے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سپرد کیا وہ سب کچھ ہمارے سپرد کردیا''۔

(اصول کافی، ج ا،ص ۲۶۸)

۲۴:۔امام باقر رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان: ''جس شخص کے لئے ہم نے حلال کردی وہ چیز جو اسے ظالموں کے مناصب میں سے حاصل کی تھی، وہ اس کو حلال ہے، کیونکہ یہ امر ہمارے اماموں کے سپرد کردیا گیا ہے۔پس جس چیز کو وہ حلال قرار دیں وہ حلال ہے اور جس چیز کو حرام کردیں وہ حرام ہے''۔ (بحار الانوار، ج ۲۵،ص ۳۳۴)

۲۵:۔امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ''اللہ تعالیٰ واحد ہے، یکتا ہے، وحدانیت کے ساتھ منفرد ہے۔اپنے حکم میں منفرد ہے، اس نے ایک مخلوق پیدا کرکے اپنے دین کا معاملہ ان کے سپرد کردیا ہے، سو ہم وہی مخلوق ہیں۔ (ایضاً)

ان روایات سے معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد آئمہ کو حلال اور حرام کا اختیار دیا گیا ہے اور امامیہ اپنے آئمہ کے بارے میں یہی عقیدہ رکھتے ہیں۔

## آٹھواں نظریہ: آئمہ کو احکام شریعت کے منسوخ کرنے کا اختیار حاصل ہے

۲۶:۔جس طرح رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باذن الٰہی بعض احکام کو منسوخ فرما سکتے تھے اسی طرح آئمہ کو بھی اختیار حاصل تھا کہ جب چاہیں کسی چیز کے حلال ہونے کا فتویٰ دے دیں اور جب چاہیں اس کے حرام ہونے کا فتویٰ ارشاد فرما دیں۔آئمہ وقتاً فوقتاً اپنے اس اختیار کو استعمال بھی فرماتے تھے۔امام باقر رحمۃ اللہ علیہ کا قول ملاحظہ فرمائیں۔

''فروع کافی'' کتاب المواریث، باب النساء لا یرثن من العقار شیئاً'

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ مرحوم جو کچھ بھی چھوڑ کر مرے اس میں بیوہ کا چوتھائی یا آٹھواں حصہ ہے۔ (دیکھئے سورۃ النساء، آیت نمبر ۱۲)

قرآن شریف کے اس واضح حکم کے خلاف امام باقر رحمۃ اللہ علیہ بقول شیعہ کے ارشاد فرماتے ہیں کہ''عورتوں کو اراضی اور غیر منقولہ جائیداد میں سے کچھ نہیں ملے گا۔

(فروع کافی، ج۷،ص۱۲۷)

۲۷:۔مزید فرماتے ہیں کہ اس کو ہتھیاروں اور چوپایوں میں سے بھی کچھ نہیں ملے گا۔ (ایضاً)

نیز امام جعفر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ''اس محرومی کی وجہ بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ ''وہ دخیل ہے، نکاح کرلے گی تو دوسرے لوگ اس کی جائیداد کا ستیاناس کردیں گے۔غور فرمائیں! قرآن کریم نے تو سارے ترکہ میں بیواؤں کا چوتھائی (اگر اولاد نہ ہو) یا آٹھواں حصہ (اگر اولاد ہو) مقرر فرمایا لیکن اماموں نے اپنے فتویٰ کے ذریعہ سے بیواؤں کو شوہر کے ترکہ سے محروم کردیا۔

**تبصرہ:** یہ بات واضح ہوگئی کہ امام بے کس، بے بس اور بے سہارا بیوہ، عورتوں پر کیسے شفیق تھے کہ خود تو ان کی کیا مدد فرماتے بلکہ قرآن کریم نے شوہر کی جائیداد سے جو حصہ

دلایا ہے، اماموں کو بیوہ کا شرعی حق دلانا بھی گوارا نہیں تھا۔ کچھ کرم فرما محبان آل محمد نے اماموں کے نام پر جھوٹی روایتیں وضع کر کے کیسی دانشمندی کا مظاہرہ کیا ہے؟ کیسی کیسی خرافات کو آئمہ کرام کی طرف منسوب کر کے آئمہ کرام کی عزت افزائی کر رہے ہیں۔

۲۸:۔ قرآن حکیم میں قانون شہادت کا حکم موجود ہے اور رسول اللہ ﷺ کا واضح ارشاد مبارک ہے کہ ''اِنَّ الْبَيِّنَةَ عَلَى الْمُدَّعِىْ وَالْيَمِيْنَ عَلَى الْمُدَّعٰى عَلَيْهِ'' گواہ پیش کرنا مدعی کے ذمہ ہے اور قسم مدعلیہ پر آتی ہے۔

(فروع کافی، ج ۷، ص ۴۱۵)

لیکن امام غائب (یعنی امام مہدی رحمۃ اللہ علیہ) جب ظاہر ہوں گے تو قانون شہادت کو معطل فرما دیں گے، چنانچہ اصول کافی کتاب الحجہ میں ہے کہ ''جب آئمہ کی حکومت ہوگی تو حکم آل داؤد کے موافق فیصلہ کریں گے، شہادت طلب نہیں کریں گے۔''

(اصول کافی، ج ا، ص ۳۹۷)

۲۹:۔ ''کتاب علی میں لکھا ہے کہ آیت شریفہ ''وَمَا عَلَّمْتُمْ مِّنَ الْجَوَارِحِ مُكَلِّبِيْنَ '''' باز اور شاہین کا شکار حرام ہے الا یہ کہ وہ زندہ پکڑ لائیں اور شکار کو ذبح کر لیا جائے، امام جعفر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میرے والد ماجد بنا پر تقیہ کی بناء پر اس آیت کے خلاف باز اور شاہین کے شکار کی حلت کا فتویٰ دیتے تھے، لیکن اب چونکہ خوف اٹھ گیا ہے، اس لئے میں فتویٰ دیتا ہوں کہ باز اور شاہین کا شکار حلال نہیں'' باپ اور بیٹا دونوں بقول شیعہ امام معصوم، ایک قرآن کے خلاف حلت فتویٰ دے اور دوسرا حرمت کا، جب چاہیں حرام کو حلال اور حلال کو حرام، جب چاہیں قرآنی حکم منسوخ یا معطل فرما دیں۔ جب چاہیں اسے جاری کر دیں۔ اس قسم کی سینکڑوں مثالیں تہذیب الاحکام اور الاستبصار میں ملاحظہ فرمائیں۔

## نوواں نظریہ: اماموں کا رتبہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے برابر دیگر نبیوں سے زیادہ ہے

۳۰:۔ حضرت علی تمام انبیاء سے افضل ہیں کیونکہ زیادہ تر علماء شیعہ کا یہ اعتقاد ہے کہ جناب امیر اور تمام آئمہ انبیاء سے افضل ہیں۔ (حیات القلوب، ج ۳، باب ا، ص ۱۰)

۳۱:۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا تمام نبیوں سے افضل ہیں۔

(چودہ مسئلے، ص ۱۷۳)

۳۲:۔ کوئی بھی امام کے معنوی مقام پر نہیں پہنچ سکتا، خواہ وہ ملک مقرب یا نبی مرسل ہو"۔ (حکومت اسلامی، از شیعہ کے امام خمینی)

۳۳:۔ "جب تمام مخلوق و اہل سموٰت پر آئمہ علیہم السلام حجت ہوں تو گویا سب کے آئمہ حاکم ہوئے اور سب انبیاء و ملائکہ کو محکوم تو تسلیم کرنا پڑے گا کہ یہ حضرات ان سب سے افضل ہیں، میرے عقیدے میں تو انبیاء و ملائکہ آل محمد کے سامنے شاگرد کی حیثیت سے زیادہ نہیں، بجز سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے"۔

(امہات آئمہ علیہم السلام، از غلام حیدر کلو، ناشر مکتبۃ الساجد، ملتان)

۳۴:۔ کوئی نبی، نبی نہیں بن سکا جب تک اس نے ولایت علی کا اقرار نہیں کیا۔

(المجالس الفاخرہ فی اذکار العدۃ الطاہرہ، ص ۱۲، از حسین بخش جاڑا)

۳۵:۔ حضرت عباس کو ایسا بلند درجہ نصیب ہوا ہے، جس سے بہت سے انبیاء بھی محروم رہ گئے ہیں۔ (ذکر العباس، ص ۹۲، از نجم الحسن کراروی)

۳۶:۔ امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، امیر المومنین علیہ السلام کی فضیلت یہ ہے کہ جو کچھ انہوں نے دیا میں لے لیتا ہوں، جس سے منع کیا، رُک جاتا ہوں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد امیر المومنین کی اطاعت اسی طرح لازم ہے جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی، آپ کی فضیلت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جیسی ہے، امیر المومنین سے (اطاعت میں) متقدم اور

فضیلت کا مدعی ایسے ہی ہے، جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے متقدم اور فضیلت کا مدعی ہو۔ ایسے مدعی کا حکم وہی ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر فضیلت کے مدعی کا ہونا چاہیے، کسی بھی چھوٹے بڑے حکم میں امیر المومنین کی مخالفت شرک باللہ کا حکم رکھتی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کا وہ دروازہ ہیں کہ آپ کے بعد یہی مقام امیر المومنین علیہ السلام اور یکے بعد دیگرے آئمہ علیہم السلام کو حاصل ہوا"۔ (اصول کافی، ج ا، ص ۱۹۸)

۷۳:۔ علامہ مجلسی "حق الیقین" میں لکھتے ہیں کہ "اکثر علمائے شیعہ کا عقیدہ یہ ہے کہ حضرت امیر المومنین اور باقی آئمہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سوا باقی تمام پیغمبروں سے افضل ہیں۔" (حق الیقین، فارسی، ص ۷۰)

شہید اسلام حضرت لدھیانوی شہید رحمۃ اللہ علیہ کا شیعہ کے مذکورہ بالا عقائد ونظریات پر ایمان افروز تبصرہ ملاحظہ فرمائیں۔ (بحوالہ سنی شیعہ اختلاف اور صراط مستقیم)

الحمد للہ! جتنے عقائد (نظریات) حضرات امامیہ کی طرف منسوب کئے گئے۔ ایک ایک کا باحوالہ ثبوت پیش کر دیا۔ اب آپ ہی انصاف فرمائیں کہ جب آئمہ کو معصوم بھی، منصوص من اللہ بھی، ان پر ایمان لانا نبیوں کی طرح فرض بھی، ان کا انکار کفر بھی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اطاعت کی طرح ان کی اطاعت فرض بھی، صاحب معجزات بھی، ان پر وحی قطعی کا نزول بھی، ہر ایک کے لئے حجت لازمہ بھی، حلال وحرام کا اختیار بھی، اور ان کا درجہ ہمارے نبی کریم، خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے برابر اور دیگر تمام انبیاء کرام علیہم السلام سے بالاتر بھی ہو۔ اگر ان تمام امور میں ہم یہ نتیجہ اخذ کریں کہ آل سبا نے امامت کا عقیدہ اور نظریہ عقیدہ ختم نبوت کا منہ چڑانے کے لئے ایجاد کیا، اور یہ حضرات امامیہ نظریہ امامت کے پردہ میں آئمہ کی نبوت کے قائل ہیں، تو ذرا یہ فرمایئے کہ ہمارا یہ نتیجہ اخذ کرنا کسی طرح غلط ہوگا؟

منصفی کرنا بندہ پرور بس خدا کو دیکھ کر

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد کسی کو معصوم، منصوص من اللہ اور مفترض الطاعۃ ماننا ہی درحقیقت ختم نبوت کا انکار ہے۔ خواہ ہزار بار قسمیں کھائیں کہ ہم ختم نبوت کے قائل ہیں۔

حقیقت ہر نقاب زندگی سے بے نقاب ہوگی
نظر کی قوتوں کو امتیاز حق و باطل دے

## شیعہ درحقیقت ختم نبوت کے منکر ہیں

امامیہ کے مندرجہ بالا عقائد سے جو نتیجہ اخذ کیا گیا ہے کہ شیعہ کا عقیدہ امامت، ختم نبوت کے عقیدہ کے خلاف ایک (کھلی) بغاوت ہے، یہ گزشتہ سطور سے آفتاب نصف النہار کی طرح روشن ہے کہ اللہ نے کسی کو فہم و انصاف سے بہرہ ور فرمایا ہو تو وہ مذکورہ بالا بحث پڑھ کر اس کے سوا دوسرا نتیجہ اخذ نہیں کر سکتا، تاہم مزید اطمینان کے لئے اپنے اس اخذ کردہ نتیجے پر بھی چار گواہ پیش خدمت ہیں۔

## پہلی گواہی حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے

حضرت شاہ ولی اللہ، محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے رسالے "المقالۃ الوفیۃ فی النصیحۃ والوصیۃ" میں جو ان کی کتاب "تفہیمات الٰہیہ، ج دوم تفہیم، ص ۲۴۶) کے عنوان سے شامل ہے۔ وصیت نمبر ۵ کے ذیل میں لکھتے ہیں کہ (فارسی عبارت کا ترجمہ)

ترجمہ: اس فقیر نے (عالم خواب میں) آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روح پر فتوح سے سوال کیا کہ حضرت! شیعوں کے بارے میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا فرماتے ہیں جو اہل بیت سے محبت کے مدعی ہیں اور صحابہ کرام کو برا کہتے ہیں، آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ان کا مذہب باطل ہے، اور ان کے مذہب کا باطل ہونا لفظ "امام" سے معلوم ہو جاتا ہے۔ جب اس حالت (خواب) سے فارغ ہوا تو میں نے لفظ "امام" میں غور کیا، معلوم ہوا کہ "امام"

ان کی اصطلاح میں وہ شخص ہے جس کی اطاعت فرض ہو، اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے مقرر شدہ ہو، یہ لوگ ''امام'' کے حق میں ''وحی باطنی'' بھی تجویز کرتے ہیں۔ پس درحقیقت ختم نبوت کے منکر ہیں۔ اگر چہ زبان سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم الانبیاء کہا کرتے ہیں۔
(تفہیمات الٰہیہ، ج ۲، ص ۱۹۴)

مزید فرماتے ہیں کہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے شیعوں کے بارے میں سوال کیا تو مجھے القاء (ارشاد) فرمایا کہ ان کا مذہب باطل ہے، اور ان کے مذہب کا باطل ہونا لفظ ''امام'' سے معلوم ہوتا ہے۔ جب مجھے اس حالت میں افاقہ ہوا تو میں نے غور کیا کہ ان کے نزدیک ''امام'' وہ شخص ہے جو معصوم ہو، مفترض الطاعۃ ہو۔ اور جس کو باطنی وحی ہوتی ہو اور یہی نبی کے معنی ہیں۔ پس ان کا مذہب ختم نبوت کے انکار کو مستلزم ہے۔ (ایضاً ص ۳۰۱)

## دوسری گواہی حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے

حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ''تحفہ اثناء عشریہ'' کے باب ششم ''در بحث نبوت و ایمان بانبیاء علیہم الصلوٰۃ وسلام'' میں عقیدہ دہم کے ذیل میں ارشاد فرماتے ہیں کہ ''امامیہ ہر چند کہ بظاہر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا اقرار کرتے ہیں لیکن در پردہ آئمہ کی نبوت کے قائل ہیں کیونکہ آئمہ کو انبیاء سے بہتر و بزرگ تر شمار کرتے ہیں، جیسا کہ اسی باب میں تفصیل سے گذرا اور تحلیل و تحریم کا معاملہ آئمہ کے سپرد کرتے ہیں جو کہ خلاصہ ء نبوت بلکہ بالاتر ہوتے ہیں۔ ''پس درحقیقت ختم نبوت کے منکر ہیں'' (تحفہ اثناء عشریہ، ص ۱۷۰)

نیز شیعہ کے عقیدہ تفویض پر بحث کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ ''خلاصہ یہ کہ یہ اصول فاسد ہے جو کہ بہت سے مفاسد کو مستلزم ہے علاوہ ازیں درحقیقت ختم نبوت کے انکار کو متضمن ہے اور تمام امامیہ اس کے قائل ہیں۔ (ایضاً ص ۱۷۱)

## تیسری گواہی شیعہ مجتہد علامہ ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں

شیعہ مذہب کے مشہور مجتہد ملا باقر مجلسی کی علمی منزلت سے کوئی شیعہ منکر نہیں۔ شیعہ کے آیت اللہ، روح اللہ خمینی نے ان کی کتابوں کے مطالعہ کی شیعہ مومنین کو بطور خاص تلقین فرمائی ہے۔ باقر مجلسی ''بحار الانوار'' کتاب الامامت میں آئمہ کی مختلف روایات ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ ''ان احادیث سے نبی اور امام کے درمیان فرق کا استنباط کرنا مشکل ہے۔ اسی طرح ان احادیث کے درمیان جمع کرنا بھی نہایت مشکل ہے.............مختصر یہ کہ یہ یقین تو لازم ہے کہ امام نبی نہیں ہوتے اور یہ بھی آنحضرت ﷺ کے علاوہ دیگر تمام انبیاء، اولیاء سے اشرف و افضل ہیں۔ ہمیں ان کے موصوف بالنبوہ نہ ہونے کی کوئی وجہ معلوم نہیں۔ سوائے اس کے کہ خاتم الانبیاء کی جلالت کی رعایت ہو۔ اور ہماری عقلوں کی نبوت اور امامت کے درمیان واضح فرق تک رسائی حاصل نہیں ہو سکتی، اخبار سے جو کچھ معلوم ہوتا ہے وہ تم جان چکے ہی ہو۔ اللہ تعالیٰ ان حضرات کے احوال کے حقائق کو بہتر جانتے ہیں۔ (بحار الانوار، ج ۲۶، ص ۸۳)

## چوتھی گواہی شیعہ مجتہد شیخ مفید محمد لکھتے ہیں

علامہ مجلسی نے بحار الانوار کے مندرجہ بالا باب میں شیخ مفید محمد بن نعمان (متوفی ۴۶۰ھ) کی ''تصحیح الاعتقاد شرح عقائد صدوق'' سے ایک طویل اقتباس نقل کیا ہے، اس کے بقدر ضرورت جملے نقل کئے جاتے ہیں۔

ہمارے نزدیک اللہ تعالیٰ آنحضرت ﷺ کے بعد اماموں کو ایسا کلام سناتا ہے جو ان کی طرف القاء کرتا ہے، اس علم کے بارے میں جو آئندہ آنے والا ہو، لیکن اس پر وحی کا اطلاق نہیں کیا جاتا، کیونکہ ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں کہ مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد کسی کو وحی نہیں ہوتی اور یہ کہ جو چیزیں ہم نے ذکر کی ہیں ان میں سے کسی کو یہ نہیں کہا جائے گا کہ یہ کسی کی طرف وحی ہے اور اللہ تعالیٰ کو حق ہے کہ ایک وقت میں ایک لفظ کے بولنے کو جائز رکھے اور دوسرے وقت میں اس کو منع کردے اور ایک چیز کے ساتھ کسی چیز کو موسوم کرنا ایک وقت میں ممنوع قرار دے اور دوسرے وقت میں اس کو جائز قرار دے، باقی رہے معانی! تو وہ اپنے حقائق سے نہیں بدلتے۔ (ایضاً)

ملا باقر مجلسی کی تحقیق کا خلاصہ یہ کہ نبوت وامامت کے درمیان فرق ہماری عقل نارسا سے بالاتر ہے باوجودیکہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سوا باقی تمام انبیاء علیہم السلام سے اشرف وافضل ہیں، لیکن ختم نبوت کا لحاظ کرتے ہوئے ان کو نبی نہیں کہا جاتا ورنہ نبوت اور امامت کے درمیان وجہء فرق ہمیں معلوم نہیں۔

شیخ مفید کا آخری فقرہ ٹیپ کا بند ہے، فرماتے ہیں کہ "حقائق تو نہیں بدلتے، لیکن ایک وقت میں ایک لفظ کا بولنا جائز اور صحیح ہوتا ہے دوسرے وقت میں ممنوع..........
مطلب یہ کہ نبوت کی حقیقت جو انبیاء کرام علیہم السلام کو حاصل تھی وہی آئمہ کو بھی حاصل تھی، وحی اُن پر بھی آتی تھی اور ان پر بھی۔ مگر اس حقیقت پر پہلے زمانے میں نبی اور وحی کا لفظ بولنا جائز تھا اب جائز نہیں رہا، ماشاء اللہ کیا عجیب تحقیق ہے..............؟

قارئین ذی وقار! اس پوری بحث کو غور وتدبر سے پڑھیے اور پھر فرمائیے کہ جو کچھ لکھا ہے کیا یہ محض سوءظن کی بناء پر ہے یا شیعہ مذہب کی فی الحقیقت ٹھیک ترجمانی ہے

دسواں نظریہ: رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم امام مہدی کی بیعت کریں گے (معاذ اللہ)

امام باقر کا ارشاد ہے کہ "جب قائم آل محمد یعنی حضرت امام مہدی ظاہر ہوں گے تو خدا ملائکہ کے ذریعے ان کی مدد کرے گا اور سب سے پہلا شخص جوان کی بیعت کرے گا

وہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہوں گے اور پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ ان کی بیعت کریں گے۔

(حق الیقین، ص ۳۴۷)

شیعہ کی مستند کتب کے حوالہ جات کے پیش نظر ''عقیدہ امامت'' کے نقصانات پیش خدمت کر دیئے ہیں۔ فیصلہ خود فرمائیں کہ شیعہ ختم نبوت کے قائل ہیں یا کہ منکر؟

نہ سمجھو گے تو مٹ جاؤ گے اے غافل مسلمانو

تمہاری داستاں تک نہ ہو گی داستانوں میں

## شیعہ کے بارہ امام رسول تھے

شیعہ ذاکر سید یاور حسین جعفری اپنی کتاب ''سولہ مسئلے'' میں لکھتے ہیں کہ ''اب رسول خدا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر واجب ہو گیا تھا کہ وہ علی رضی اللہ عنہ کی رسالت و امامت اور ولایت کا اعلان کریں، چنانچہ انہوں نے کئی مواقع پر کہا، خصوصاً غدیر خم پر تو ایسا اعلان کہ بھلانے والے نہ بھلا سکتے تھے۔ (سولہ مسئلہ، ص ۱۰۰)

نیز لکھتے ہیں کہ ''بہر کیف حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول بھی ہیں، امام بھی ہیں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وزیر بھی ہیں اور صرف یہی نہیں بلکہ بارہ کے بارہ رسول تھے۔ (ایضاً)

(ناشر ادارہ علوم الاسلام، اصغری منزل، سانده لاہور)

شیعہ علماء اگرچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو نبی اور رسول ماننے کا اقرار کھلم کھلا تو نہیں کرتے ہیں، لیکن اصلی کلمہ اسلام اور اذان میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے نام کے اعلان سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف ''دال میں کچھ کالا کالا'' ہی نہیں بلکہ ساری دال ہی اندر اور باہر سے کالی ہی ہے۔ کیونکہ حقیقتاً پوری دنیا میں کسی بھی اُمت نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کلمہ میں، کبھی بھی کسی غیر نبی اور غیر رسول کے نام کا اقرار کلمہ اور اذان میں شریک و شامل کرنے کی جسارت نہیں کی۔

## شیعہ کا کلمہ مسلمانوں کے کلمہ سے علیحدہ ہے

شیعہ علماء نے اسلامیات لازمی جماعت نہم، دہم کے لئے ''راہنماء ے اساتذہ'' میں جو شیعہ کا کلمہ تحریر کیا ہے وہ درج ذیل ہے۔

''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علی ولی اللہ وصی رسول اللہ وخلیفہ بلا فصل''

اس کلمہ کی تعریف شیعہ علماء کچھ اس طرح کرتے ہیں کہ ''کلمہ اسلام کے اقرار اور ایمان کے عہد کا نام ہے، کلمہ پڑھنے سے کافر مسلمان ہو جاتا ہے، کلمہ میں توحید و رسالت ماننے کا اقرار اور ''امامت'' کے عقیدے کا اظہار ہے۔ (رہنمائے اساتذہ، ص ۳۶)

## علیحدہ کلمہ کا اعتراف

ہمارا کلمہ شہادت، توحید و رسالت اور شہادت ولایت سے مرکب ہے، یعنی ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علی وصلی اللہ و خلیفۃ بلا فصل''، مگر اس (سنی) فقہ کا کلمہ دیگر اسلامی فرقوں کی طرح صرف شہادت، توحید و رسالت پر مشتمل ہے۔

## شیعہ کے سنی کلمہ پر اعتبار نہیں ہے

''جب سنیوں کا کلمہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' پڑھ لینا دلیل نہیں بلکہ اس کے اقرار پر بھی خدا نے صحابہ کو منافق قرار دے دیا اور دور حاضر میں احمدی اس کلمہ گوئی کے باوجود کافر ہیں، لہٰذا سمجھ لیا کہ اس کلمہ کا کوئی اعتبار نہیں''

(شیعہ مذہب حق ہے، ص ۲۴۳، عبدالکریم، مشتاق کراچی)

## کلمہ طیبہ میں تبدیلی کا کھلا اقرار

توحید و رسالت کے ساتھ علی کی امامت، خلافت اور وصایت کا اقرار کیا جائے تو اصل تیسرے عہد کو کلمہ میں شامل کرنا عین اطاعت خدا اور رسول ہے۔ اور اس کی مخالفت بلا

جواز ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس ''ولایت'' کو مسلم و منافق میں کسوٹی بنایا گیا ہے۔

نیز لکھتے ہیں کہ موحد کی پہچان ''لا الہ الا اللہ'' سے مسلم کی پہچان ''محمد رسول اللہ'' سے اور مومن و منافق کی پہچان ''علی ولی اللہ'' سے ہوتی ہے۔

(ایضاً، ص ۳۱۱)

## مسلمانوں کے کلمہ طیبہ کا انکار اور خود ساختہ کلمہ کا اظہار

''خدا کے بندے ''لا الہ الا اللہ'' دین ہے۔ ''محمد رسول اللہ'' بھی دین ہے۔ مگر کلمہ کامل تب ہوتا ہے جب ''علی ولی اللہ'' آجائے، ورنہ (کلمہ) کامل نہیں ہوتا۔ (مجلس نمبر ۹، ص ۱۳۷، مبلغ اعظم اکیڈمی، خوشاب)

## شیعہ کا علیحدہ کلمے کا کھلا اعلان

'شیعہ کے کلمہ میں خدا کی یکتائی اور محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رسالت کی گواہی دینے کے بعد یہ بھی گواہی شامل ہے کہ امام المتقین علی المرتضیٰ خدا کے ولی ہیں، اور رسول خدا کے وصی یا نائب بلا شرکت غیرے خلیفہء رسول ہیں''۔

(ادیان عالم اور فرقہ ہائے اسلام کا تقابلی مطالعہ، از علی حیدر نقوی)

## شیعہ کے نزدیک ایمان اسی کا مکمل ہے جو تین جز والے کلمے کا اقرار کرتا ہے

''اَقْرَرْتُمْ۔ (اس جملے سے واضح ہوا کہ انبیاء کرام نے خدا کی توحید، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت اور حضرت علی کی ولایت کا اقرار کیا۔ لہٰذا ماننا پڑے گا کہ اگر انبیاء یہ تینوں اقرار نہ کرتے تو وہ نہ نبی بنتے اور نہ رسول۔ تو جب ان تین اجزاء کے اقرار کے بغیر انبیاء کی نبوت نہیں رہ سکتی تو ہمارا ایمان کیسے رہے گا لہٰذا ایمان اسی کا مکمل ہوگا جو ان تینوں اجزاء کا اقرار کرے گا۔ (وسیلہ انبیاء ج ۲، ص ۱۷۹، از طالب حسین کرپالوی، جعفریہ دار التبلیغ ساندہ، لاہور)

شیعہ کے جدید علماء کا موقف آپ نے ملاحظہ فرمالیا کہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھنے والوں کو مومن بھی تسلیم نہیں کرتے، بلکہ منافق تک کا فتویٰ لگا رہے ہیں اور مومن ہونے کے لئے کلمہ میں

''علی ولی اللہ وصی رسول اللہ و خلیفۃ بلا فصل''

کا اقرار ضروری قرار دیتے ہیں اور اصلی کلمہ اسلام پڑھنے والے مسلمانوں کو نجات اُخروی سے بھی محروم تصور کرتے ہیں۔

## شیعہ حضرات سے ہمارا مطالبہ

۱:۔ اپنے کلمہ کا ثبوت قرآن سے پیش کریں؟

۲:۔ یا پھر اپنی کسی مستند حدیث سے ثابت کریں؟

۳:۔ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے ۲۳ سالہ دور نبوت و رسالت میں کسی ایک کافر کو قبول اسلام کے وقت تین جز والا کلمہ پڑھایا ہو تو حوالہ پیش کریں؟

۴:۔ آپ کے مذہب کی کتب، احادیث اور تفاسیر میں کہیں یہ درج ہو کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے لے کر امام مہدی علیہ السلام تک کسی ایک امام نے فرمایا ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لوگوں کو تین جزء والا کلمہ پڑھنے کی تلقین فرماتے تھے؟

۵:۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے اپنے زمانہ خلافت میں تین جز والا کلمہ کسی کو پڑھا کر مسلمان کیا ہو تو ثبوت پیش کریں؟

۶:۔ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے زندگی بھر کسی کو نصیحت فرمائی ہو تو حوالہ دیں؟

## اصلی کلمہ اسلام کی حقانیت کے چند دلائل ملاحظہ فرمائیں

ہمارا کلمہ ایسا پیارا کلمہ ہے، جس پر تمام دین اسلام کا دارومدار ہے۔ فی الحقیقت

مسلمان اپنے رب کے سامنے اس کی معبودیت اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رسالت کا اقرار کرتا ہے، جس سے ہر مسلمان ایک غیر مسلم (رافضی وغیرہ) سے ممتاز ہو جاتا ہے، اصلی کلمہ اسلام کے دو جزء ہیں۔

۱:۔ ایک جزء میں توحید اور دوسرے جزء میں رسالت ہے۔

۲:۔ جسے ہزار سال کا کافر بھی صدق دل سے پڑھ لے تو جنت کا وارث بن جاتا ہے

۳:۔ پہلا جزء دعویٰ ہے۔ اور دوسرا جزء دلیل ہے۔

۴:۔ پہلا جزء اقرار ربوبیت ہے۔ دوسرا جزء اظہار نبوت ہے۔

۵:۔ پہلا جزء اعلان الوہیت ہے۔ دوسرا جزء بیان رسالت ہے۔

۶:۔ پہلا جزء مقصد زندگی ہے۔ دوسرا جزء طرز زندگی ہے۔

۷:۔ پہلا جزء مقام بندگی ہے۔ دوسرا جزء نظام زندگی ہے۔

۸:۔ پہلے جزء میں بارہ حروف ہیں۔ دوسرے جزء میں بھی بارہ حروف ہیں۔

۹:۔ پہلا جزء بے نقطہ ہے۔ دوسرا جزء بھی نقطہ ہے۔

۱۰:۔ پہلے جزء میں اللہ کے چار حروف ہیں اور دوسرے جزء میں محمد کے بھی چار حروف ہیں

## اصلی کلمہ اسلام میں ختم نبوت کی علامت

(محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اس دوسرے جزء پر اگر غور کیا جائے تو عقیدۂ ختم نبوت اور عقیدہ امامت کی حقیقت عیاں ہو جاتی ہے۔

اصلی کلمہ اسلام کا یہ دوسرا جزء پہلے جز کی طرح بے نقطہ ہے جبکہ دیگر تمام انبیاء کرام و مرسلین عظام علیہ السلام کے کلموں میں پہلا جزء غیر منقوط اور دوسرے جزء میں نقطہ ہے۔ مثلاً:۔

۱:۔ پہلا جزء لا الہ الا اللہ غیر منقوط اور دوسرا جزء آدم صفی اللہ میں نقطہ ہے۔

۲:۔ پہلا جزء غیر منقوط، دوسرا جزء نوح نجی اللہ میں نقطہ ہے۔

۳:۔ پہلا جزء غیر منقوط، دوسرا جزء ابراھیم خلیل اللہ میں نقطہ ہے۔

۴:۔ پہلا جزء غیر منقوط، دوسرا جزء موسیٰ کلیم اللہ میں نقطہ ہے۔

۵:۔ پہلا جزء غیر منقوط، دوسرا جزء اسماعیل ذبیح اللہ میں نقطہ ہے۔

۶:۔ پہلا جزء غیر منقوط، دوسرا جزء دائود خلیفۃ اللہ میں نقطہ ہے۔

۷:۔ پہلا جزء غیر منقوط، دوسرا جزء یوسف صدیق اللہ میں نقطہ ہے۔

۸:۔ پہلا جزء غیر منقوط، دوسرا جزء عیسیٰ روح اللہ میں نقطہ ہے۔

یہاں اشارہ اس بات کی طرف ہے کہ پہلا جز اصلی کلمہ اسلام کا بے نقطہ ہے، جس کا مطلب غالباً یہی ہے کہ اللہ کے بغیر کوئی معبود نہیں۔ جب معبود کوئی نہیں تو پہلے جز میں نقطہ بھی کوئی نہیں، دوسرے جز میں تمام نبیوں اور رسولوں کے کلموں میں نقطے اس بات کی علامت ہیں کہ نبوت کا سلسلہ ابھی ختم نہیں ہوا، بلکہ جاری وساری ہے۔ سب کا معبود ایک ہی ہے اور ایک ہی رہے گا، مگر نبوت کا سلسلہ ابھی جاری ہے۔ جب امام الانبیاء خاتم المعصومین والمرسلین تشریف لے آئے تو اصلی کلمہ اسلام بھی بے نقطہ مل گیا، جس میں اُمت محمدیہ کو بتانا یہ تھا کہ اللہ پر ربوبیت ختم اور محمد رسول اللہ پر نبوت اور امامت ختم ہے۔

اس غیر منقوط کلمہ طیبہ نے واضح کر دیا کہ لاکھوں نہیں، کروڑوں نہیں بلکہ اربوں، کھربوں، قیامتیں تو برپا ہوسکتی ہے مگر اللہ کے بغیر کوئی معبود نہیں ہے، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے اعلیٰ اور بہتر کوئی محبوب نہیں ہے۔ مصنوعی اور اختراعی عقیدہ ونظریہ امامت کے دعویداروں سے بڑھ کر کوئی مغضوب نہیں ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

يَاَهْلَ الْكِتٰبِ تَعَالَوْا اِلٰى كَلِمَةٍ سَوَآءٍۢ بَيْنَنَا وَ بَيْنَكُمْ اَلَّا نَعْبُدَ

اِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْـًٔا ۔ (سورۃ ال عمران، آیت نمبر ۶۴)

ترجمہ:۔اے اہل کتاب آؤ تم ایسے کلمے کی طرف جو برابر ہے درمیان ہمارے یہ کہ نہ عبادت کرو سوا اللہ تعالیٰ کے اور نہ شرک کرو ساتھ اس کے کسی کو۔

جب تمام انبیاء کرام علیہم السلام اصلی کلمہ اسلام کی ہی دعوت دیتے رہے اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی اسی کلمہ طیبہ کی طرف لوگوں کو بلایا۔ اب بات تو واضح ہوگئی کہ تمام اُمت محمدیہ کی نجات کا مدار صرف اور صرف اصلی کلمہ اسلام کے اقرار پر ہی منحصر ہے۔

شیعہ مذہب میں اقرار توحید و رسالت کے بعد حضرت علی کی امامت اور ولایت کا اقرار بھی ضروری ہے، جسے آپ مندرجہ بالا حوالہ جات سے بخوبی معلوم کر چکے ہیں۔ اب دلائل قاہرہ سے اصلی کلمہ اسلام کی صداقت اور حقانیت کا ثبوت شیعہ مذہب کی مستند کتب سے پیش کر کے احقاق حق و ابطال باطل کا فریضہ سرانجام دینے کی سعی پیش خدمت ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

## امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کا ایمان افروز اعلان

مرتے وقت اہل سنت والا کلمہ پڑھنے کا ارشاد۔ حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مرنے والے کو ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' کی تلقین کرو۔

(من لا یحضرہ الفقیہ، ج ۱، ص ۴۰)

## تمام نبیوں اور ملائکہ نے اصلی کلمہ کی گواہی دی

''خدا تعالیٰ کی کسی فرشتے اور نبی، جن و انس نے عبادت نہیں کی مگر لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی گواہی سے'' (مختصر بصائر الدرجات، ص ۴)

یعنی اہل سنت والجماعت والے کلمہ کو پڑھ کر گواہی دی ہے۔

## نور اصلی کلمہ اسلام والے کلمہ ہی سے ملے گا، نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، چار چیزیں جس شخص میں ہوں، خدا تعالیٰ اس کو اپنے نور میں جگہ عطا فرمائیں گے پہلا وہ شخص جس کا کلمہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ہوگا۔ (من لا یحضر الفقیہ، ج ا، ص ۵۶)

رب العالمین کسی بھی مسلمان کو اصلی کلمہ اسلام سے محروم نہ فرمائیں۔ آمین

## رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اصلی کلمہ اسلام کی تبلیغ کا حکم دیا گیا تھا

''پس اللہ تعالیٰ نے وحی فرمائی کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لوگوں کی طرف تشریف لے جایئے اور ان کو حکم فرمایئے کہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' پڑھیں۔

(حیات القلوب، فارسی، ص ۲۰۱)

## رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مہر نبوت پر ''اصلی کلمہ اسلام'' درج تھا

''نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مہر نبوت جو کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دونوں کندھوں کے درمیان تھی، اس پر دو سطریں درج تھیں۔ پہلی سطر پر ''لا الہ الا اللہ'' اور دوسری سطر پر ''محمد رسول اللہ'' درج تھا'' (حیات القلوب، ج ۲، ص ۶۰)

اس سے یہ بات واضح ہوگئی کہ اصلی کلمہ اسلام ہی مہر نبوت میں لکھا ہوا تھا۔ لہٰذا اہل سنت کے اصلی کلمہ پر اعتراض کرنا براہ راست مہر نبوت پر اعتراض کرنا ہے۔

## تقدیر کی قلم نے ''اصلی کلمہ اسلام'' تحریر کیا

خدا تعالیٰ نے قلم سے فرمایا، میری توحید لکھ، پس قلم ہزار سال تک بے ہوشی میں رہی، خدا تعالیٰ کا کلام سننے کی وجہ سے، جب ہوش میں آئی تو عرض کرنے لگی کہ کیا لکھوں تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ لکھ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ''

قارئین کرام! ہر چیز کا دارومدار صرف اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر ہے۔ جب خدا تعالیٰ کی قلم تقدیر سے ''اصلی کلمہ اسلام'' لکھوایا گیا تو فرمایئے! اس کلمے کو پڑھنے، پڑھانے اور اس کی حفاظت کے لئے سرگرم سنی مسلمانوں کی صداقت میں اب بھی کوئی شک یا شبہ باقی رہ گیا ہے؟

## براق کی پیشانی پر اصلی کلمہ اسلام لکھا ہوا تھا

معراج کی رات براق کی پیشانی پر دونوں آنکھوں کے درمیان ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' لکھا ہوا تھا۔ (احتجاج طبرسی، ص ۲۸)

## رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک معجزہ! اصلی کلمہ اسلام کی صداقت کا اظہار

جب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پتھروں کو ہاتھ میں اٹھا لیتے تو ان سنگریزوں سے آواز کلمہ توحید و نبوت کی اس طور پر آتی تھی کہ ہر سنگریزہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' پکار اٹھتا تھا۔ (بحوالہ، تاریخ الائمہ، ص ۱۴)

## جنت کی ہر لائٹ پر اصلی کلمہ اسلام لکھا ہوا تھا

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب معراج کی رات جنت کی سیر کی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دیکھا کہ ''جنت کی ہر لائٹ پر ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' لکھا ہوا تھا۔

(حیات القلوب، ج ۲، ص ۵۹)

## جنت کے جھنڈوں پر اصلی کلمہ اسلام لکھا ہوا تھا

''اللہ تعالیٰ نے جبرائیل علیہ السلام کو حکم دیا کہ بہشت بریں سے چار جھنڈے زمین پر لائے اور ان جھنڈوں کو کوہ قاف پر نصب کرے، ان جھنڈوں پر سفیدی سے دو سطریں لکھی ہوئی تھی۔ ایک سطر پر ''لا الہ الا اللہ'' اور دوسری سطر پر ''محمد رسول

اللہ" لکھا ہوا تھا۔(ایضاً) (تلك عشرة كاملة)

شیعہ مذہب کی مستند کتابوں کے مذکورہ بالا حوالوں سے آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ اصلی کلمہ اسلام صرف اور صرف "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" ہی کا ثبوت ملتا ہے، جو اس بات کی واضح دلیل ہے کہ توحید ورسالت پر مشتمل یہی کلمہ اسلام اور ایمان کا کلمہ ہے، اس کلمہ کو جو شخص صدق دل سے قبول کرے وہی مسلمان بھی اور مومن بھی۔

حضرت امام مہدی رحمۃ اللہ علیہ جب ظاہر ہوں گے تو اصلی کلمہ اسلام کی منادی دیں گے

قرآن مجید کا سپارہ نمبر ۳، سورۃ آل عمران، کی آیت مبارکہ "ولہ اسلم من فی السمٰوٰت والارض" کی تفسیر میں مشہور شیعہ مفسر مولوی مقبول احمد دہلوی قرآن کریم کے حاشیہ میں لکھتے ہیں کہ

"تفسیر عیاشی میں جناب امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہ آیت قائم آل محمد یعنی (امام مہدی) کے بارے میں نازل ہوئی ہے اور ایک روایت میں یہ بھی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس آیت کو تلاوت فرما کر یہ ارشاد فرمایا تھا کہ جب قائم آل محمد کا ظہور ہوگا تو زمین کا کوئی حصہ ایسا باقی نہ رہے گا کہ جس میں شہادت "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" کی منادی نہ پکاری جائے۔

(ترجمہ:۔ مقبول مطبوعہ، مطبع یوسفی دہلی، بار سوم، نومبر ۱۹۲۹)

نوٹ: یاد رہے کہ اس مترجم قرآن کی تصدیق پر تقریباً شیعہ کے ۹ مجتہدین نے تقریظیں لکھیں ہیں۔

الحمدللہ! براہین قاطعہ اور دلائل قاہرہ سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ شیعہ کا عقیدہ اور نظریہ امامت فی الحقیقت خود ساختہ اور اختراعی ہے جو کہ عقیدہ ختم نبوت کے منافی ہے، اسی طرح ان کا کلمہ بھی حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک کسی ایک

پیغمبر کے زمانہ میں بھی دو جزوں سے زیادہ نہیں بڑھایا گیا۔ کیونکہ جس قدر معزز، مکرم، محترم ہستی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد ہوگی۔ ''خدا اور مصطفٰی کے تابع ہی ہوگی، دیکھئے ہم سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو اور سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو حسب ارشاد سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ۔

''آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اسلام میں سب سے بہتر اور خدا اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد سب سے بڑے مبلغ اسلام اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جانشین (حقیقی) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ تھے۔'' (نہج البلاغہ کی شرح، کبیر مولفہ کمال الدین میسم بحرانی)

انہیں جانشین مصطفٰی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور خلیفہ بلافصل اور خلیفہ دوم ماننے کے باوجود ان کے مبارک ناموں کو اصلی کلمہ اسلام کی جز نہیں بناتے، کیونکہ اس کا قرآن وسنت میں کہیں ثبوت نہیں ہے۔

## شیعہ سے ہمارا ایک سوال

جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی اپنی ساری زندگی میں یہی اصلی کلمہ اسلام پڑھایا، اور حضرت امام مہدی علیہ السلام بھی اپنے ظہور زمانہ کے دور میں یہی کلمہ اسلام زمین کے گوشے گوشے میں پہنچائیں گے، تو پھر ان درمیانی صدیوں میں خلیفہ بلافصل والا کلمہ کہاں سے اتر آیا۔

## مذہب اہل سنت والجماعت کی حقانیت

برادران اہل سنت! حقیقی اسلام کا صحیح ترجمان، اصولاً اور اعتقاداً صرف اور صرف مذہب اہل سنت والجماعت ہی ہے۔ چونکہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزانہ ارشاد مبارک ''مَا اَنَا عَلَیْهِ وَاَصْحَابِیْ'' پر مبنی ہے۔ اس ارشاد نبوی کا مقصد اور مطلب یہ ہے، کہ جنت میں وہی لوگ جائیں گے، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت اور جماعت صحابہ

کرام رضی اللہ عنہم کے پیروکار ہوں گے۔

مذہب اہل سنت کے عقیدہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حسب مراتب واجب الاحترام اور اعلان خداوندی "رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ" کا صحیح مصداق ہیں۔

حق تعالیٰ کی خصوصی رحمت کے صدقے تمام اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کامل مومن ہونے کی حالت میں واقع ہوئی۔

## اہل سنت والجماعت کی اصطلاح دور صحابہ میں بھی رائج تھی

حضرت ملا علی قاری حنفی رحمۃ اللہ علیہ نے مرقاۃ شرح مشکوٰۃ، ج ۲، باب المسح علی الخفین میں یہ روایت نقل کی ہے کہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ اہل سنت والجماعت کی علامات کیا ہیں تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ کہ تو شیخین (یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے محبت رکھ، اور رسول اللہ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دو دامادوں یعنی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ پر طعن نہ کر اور موزوں پر مسح کر" (مرقاۃ شرح مشکوٰۃ)

## سنی، شیعہ اور خارجی کی علامات

امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ

اہل بیت کی محبت کا نہ ہونا خارجیت ہے اور اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بیزاری اور بغض ہونا رفض اور شیعت ہے اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تعظیم اور توقیر کرنا اور اہل بیت عظام رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کرنا سُنیت ہے۔" (مکتوبات مجدد الف ثانی، ج ۲، ص ۵۲)

## دور حاضر کی اشد ضرورت

اس پُرفتن دور میں اسلام کے نام پر انکار توحید، انکار ختم نبوت، انکار سنت، انکا

خلافت راشدہ، انکار صحابہ کرام واہل بیت عظام رضی اللہ عنہم وازواج مطہرات رضی اللہ عنہن، تنقید فقہاء، تنقید اولیاء، اور تنقیص علماء حق واسلاف اُمت کے خلاف جتنے فتنے فروغ پا رہے ہیں۔ یہ سب کے سب حقیقی اسلام کی راہ میں ایک بہت بڑی رکاوٹ بن چکے ہیں۔ ان فتنوں کا سد باب صرف اور صرف مسلمانان اہل سنت والجماعت ہی اپنی پوری جدوجہد تنظیمی اور تحریکی قوت سے کر سکتے ہیں، کیونکہ اہل سنت والجماعت ہی کی امتیازی شان ہے کہ وہ اصولی طور پر سنت رسول اور جماعت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دین اسلام کے حصول کا حقیقی واسطے مانتے ہیں۔

تمام سُنی مسلمانوں سے عموماً اور سُنی علماء کرام ومشائخ عظام سے خصوصاً التماس ہے کہ اکابر اہل سنت کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے توحید وسنت کی ترویج۔ مذہب اہل سنت والجماعت کی تبلیغ واشاعت۔ عقیدۂ وخلافت راشدہ اور عظمت صحابہ کرام واہل بیت عظام رضی اللہ عنہم کے دفاع کا جو شرعی ورثہ ہمیں عطا کیا ہے۔ ہم اس کی حفاظت کریں اور بلا خوف لومة لائم محض قادر مطلق رب کائنات کے بھروسہ پر پرچم خلافت راشدہ حق چار یار رضی اللہ عنہم کو بلند اور غالب رکھنے کے لئے اپنی زندگیاں وقف کردیں

خدا نے آج تک اس قوم کی حالت نہیں بدلی
نہ ہو جس کو خیال خود اپنی حالت کے بدلنے کا

## حضرت قائد اہل سنت رحمۃ اللہ علیہ

وکیل صحابہ، ترجمان اہل سنت، سیدی ومرشدی حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۲۶ جنوری ۲۰۰۴ء) شیخ الاسلام، شیخ العرب والعجم مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ مجاز اور تحریک خدام اہل سنت والجماعت پاکستان کے بانی اور امیر اول تھے۔ آپ نے تقریباً پون صدی اہل سنت والجماعت کے تحفظ اور دفاع کیلئے جو قابل فخر کردار ادا فرمایا وہ کسی سُنی سے مخفی نہیں۔ ''عیاں راچہ بیاں''

سنی عقائد ونظریات کو اکابر اہل سنت کی تحقیق کی روشنی میں دلائل قاہرہ اور براہین قاطعہ سے پیش کرنے میں دور حاضر میں اپنی مثال آپ ہی تھے، بقول شاعر کے

منفرد ذوق عمل ، زور بیاں رکھتا تھا
دل پُر سوز اور شعلہء فشاں رکھتا تھا
لب پہ توحید کے نغمات رواں رکھتا تھا
دل میں عشق لولاک نہاں رکھتا تھا
اُٹھ گیا ، عظمت و تقدیس صحابہ کا امیں
گرچہ شوق میں وہ اپنے برق پنہاں رکھتا تھا
وہ روش اہل جہاں کا نہ تھا پابند
مرد آزاد تھا الگ اپنا جہاں رکھتا تھا

علماء دیوبند کے جرنیل اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے وکیل، قرآن کے شیدائی، حدیث نبوی کے فدائی اور مسلک علماء حق اہل سنت والجماعت کے نباض تھے۔ جن کی سوچ فاضلانہ، بات عالمانہ، لہجہ عارفانہ، مزاج ظریفانہ تھا۔ جن کے افکار میں گہرائی، گفتار میں راہنمائی، تدبر میں راعنائی، طبیعت میں صفائی، ظرف میں بڑائی، اور قلم وقرطاس سے مکمل شناسائی تھی۔ جو توحید وسنت سے سرشار، دشمنان صحابہ رضی اللہ عنہم واہل بیت رضی اللہ عنہم سے بیزار سنی قوم کے لئے شجر سایہ دار مسلک علماء دیوبند کے محافظ، علمبردار، اور مخالفین دین کے لئے ننگی تلوار تھے۔ اللہ تعالیٰ ان کے مبارک مشن کو تا زندگی اپنانے کی توفیق نصیب فرمائے اور مسلک حقہ کی حفاظت کے لئے ہر طرح کی قربانی کا ذوق اور شوق نصیب فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

دیوانے گذر جائیں گے ہر منزل غم سے
حیرت سے زمانہ انہیں تکتا ہی رہے گا
آتی ہی رہے گی ان کے انفاس کی خوشبو
گلشن ان کی یادوں کا مہکتا ہی رہے گا

خادم اہل سنت۔عبدالرحیم چار یاری
مدیر جامعہ حنفیہ، امداد ٹاؤن بالمقابل صدیق برادرز شیخوپورہ روڈ فیصل آباد

# (حقانیت اہل سنت والجماعت)

## دورِ رسالت میں شیعہ کا وجود نہ تھا

الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی حبیبہ سید المرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ اتباعہ اجمعین۔ امابعد

حضرت رسول کریم خاتم النبین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ۲۳ سال تبلیغ رسالت کے فرائض سرانجام دیئے۔ اس دور رسالت میں قرآن مجید نازل ہوتا رہا۔ آخر کار ۸ ھ میں مکہ شریف فتح ہوا۔ کفار ومشرکین مغلوب ہوگئے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقدس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت ان پر غالب آ گئی۔ لیکن اس ۲۳ سالہ دور نبوت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں نہ کوئی شیعہ تھا اور نہ ہی شیعہ مذہب کا کوئی وجود تھا۔ اگر کوئی ایک فرد مسلم بھی شیعہ مذہب رکھتا تھا تو کسی آیت یا حدیث صحیح سے اس امر کا ثبوت دیں کہ کسی مسلمان نے شیعہ ہونے کا دعویٰ کیا ہو۔ یا لفظ شیعہ بحیثیت مذہب کسی نے استعمال کیا ہو۔ اگر یہ مذہب حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا ہے تو ثابت کریں کہ شیر خدا رضی اللہ عنہ نے کہیں اپنے شیعہ ہونے کا اظہار واعلان کیا ہے۔ یا سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کبھی اپنے شیعہ ہونے کا کہیں ذکر ہی فرمایا ہے۔

هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ۔

## دور رسالت کے بعد صرف تین چار شیعہ تھے

اہل سنت والجماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دیدار کرنے والے مومنین صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی تعداد تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے۔ اور یہ سب جنتی ہیں۔ جن میں خلفائے اربعہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا درجہ بہ ترتیب خلافت باقی صحابہ

کرام رضی اللہ عنہم سے بڑا ہے، اور ان میں سے کسی نے بھی ساری عمر لفظ شیعہ کا بحیثیت مذہب ذکر نہیں فرمایا۔ اور شیعوں کا یہ عقیدہ ہے کہ خلفائے اربعہ میں سے صرف حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ بلافصل خلیفہ برحق ہیں۔ بالفرض اس عقیدہ کو صحیح تسلیم کیا جائے گا اور حسب دعویٰ شیعہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو مذہب شیعہ کا پیروکار تسلیم کیا جائے تو پھر لازم آئے گا کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات پر صرف چار پانچ افراد شیعہ مذہب رکھتے تھے۔

(۱)...... چنانچہ فروع کافی جلد سوم کتاب الروضہ ۱۱۵ میں ہے: ''عَنْ اَبِیْ جَعْفَرَ عَلَیْهِ السَّلَامُ قَالَ كَانَ النَّاسُ اَهْلُ رِدَّةٍ بَعْدَ النَّبِیِّ صَلَّى اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمُ اِلَّا ثَلٰثَةً فَقُلْتُ وَمَنِ الثَّلٰثَةُ فَقَالَ مِقْدَادُ بْنُ الْاَسْوَدِ وَاَبُوْذَرِّنِ الْغِفَارِیُّ وَسَلْمَانُ الْفَارِسِیُّ رَحْمَةُ اللهِ عَلَیْهِمْ وَبَرَكَاتُهُمْ''

(ترجمہ) امام محمد باقر فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد سوائے تین کے باقی سب مرتد ہو گئے تھے۔ پس میں نے کہا وہ تین کون ہیں تو امام موصوف نے فرمایا: مقداد، ابوذر غفاری اور سلمان فارسی، اس سے معلوم ہوا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت حسن رضی اللہ عنہ، حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے علاوہ صرف تین مومن تھے۔

(۲) ادیب اعظم سید ظفر حسن صاحب امروہوی اصول کافی کی ایک روایت کا ترجمہ لکھتے ہیں: میں نے حضرت امام باقر علیہ السلام سے کہا ہماری جماعت کس قدر قلیل ہے کہ اگر دسترخوان پر ایک بکری کھانے بیٹھیں تو اسے تمام نہ کر سکیں۔ فرمایا میں تم کو اس سے زیادہ عجیب بات بتاؤں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد مہاجرین وانصار ایمان سے پھر گئے اور پھر ان تین انگلیوں سے اشارہ کیا۔ حمران کہتا ہے میں نے کہا عمار کا کیا حال رہا؟ فرمایا اللہ ان پر رحم کرے ان کی کنیت ابوالقیطان ہے۔ انہوں نے امیرالمومنین کی بیعت کی اور جنگ صفین میں شہید ہوئے۔ (شافی ترجمہ اصول کافی جلد دوم کتاب الایمان والکفر ۲۶۸)

اس روایت سے معلوم ہوا ہے کہ مذکورہ تین کے علاوہ حضرت عمار بن یاسر بھی مومن تھے اور تین انگلیوں سے مراد وہی تین صحابی ہیں، یعنی سلمان، مقداد، ابوذر۔

(الصافی شرح اصول الکافی ۵۹ جلد دوم)

(۳) شیعوں کے خاتم المحدثین علامہ باقر مجلسی لکھتے ہیں کہ حضرت رسول خدا ﷺ کی وفات کے بعد اکثر مہاجرین وانصار نے وصیت احمد مختار اور بیعت حیدر کرار کو ترک کر کے خدا سے شرم نہ کی اور ابوبکر سے بیعت کر لی اور جب سید اولیا دفن سرور انبیاء سے فارغ ہوئے اور بے وفائی اصحاب اور کفر و نفاق ان لوگوں کا مشاہدہ کیا غمگین ہوئے۔ جب رات ہوئی۔ جناب امیر حسنین کو ہمراہ لے کر ایک ایک گھر میں مہاجر وانصار کے تشریف لائے اور ان کو عقوبات الٰہی سے ڈرایا اور وصیت رسول خدا کو جو بمقام خم غدیر فرمائی تھی پڑھ کر سنایا اور ان سے نصرت و یاوری چاہی۔ مگر سوائے چوبیس آدمیوں کے اس گروہ بے شرم سے کسی نے قبول نہ کیا اور جب صبح ہوئی چار آدمیوں سے زیادہ بیعت جناب امیر پر قائم نہ تھے۔ اسی طرح تین رات تک ہر شب جناب امیر ان لوگوں کو دعوت بیعت فرماتے اور ان سے طلب یاری کرتے تھے، مگر بغیر چار آدمیوں کے اور بروایت دیگر تین آدمیوں کے سوا اور کسی نے بیعت قبول نہ کی"۔ (جلاء العیون جلد اول مطبوعہ لکھنو ۱۴۹)

ان احادیث سے ثابت ہوا کہ رسول رب العالمین ﷺ کے بعد خلیفہ بلا فصل حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو ماننے والے صرف تین چار گنتی کے مومن تھے، یعنی شیعوں کی اصطلاح میں صرف تین چار شیعہ تھے۔

## حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے دور خلافت کے شیعہ

(۴)...... خلفائے ثلثہ کے ۲۴ سالہ دور خلافت راشدہ کے بعد جب خود حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اقتدار خلافت نصیب ہوا۔ اس وقت بھی حقیقی شیعہ برائے نام تھے چنانچہ

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خود فرمایا کہ: قَدْ عَمِلَتِ الْوُلَاةُ قَبْلِیْ اَعْمَالًا خَالَفُوْا فِیْهَا رَسُوْلَ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مُتَعَمِّدِیْنَ لِخِلَافِهٖ نَاقِضِیْنَ لِعَهْدِهٖ مُغَیِّرِیْنَ لِسُنَّتِهٖ وَلَوْ حَمَلْتُ النَّاسَ عَلٰی تَرْکِهَا..........."

"بیشک مجھ سے پہلے والوں (یعنی خلفاء) نے ایسے کام کئے ہیں، جن میں انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جان بوجھ کر مخالفت کی ہے اور آپ کے عہد کو توڑا ہے۔ آپ کی سنت کو تبدیل کرنے والے ہوئے ہیں اور اگر میں لوگوں کو ان (خلاف شرع) کاموں کے چھوڑنے پر آمادہ کروں اور ان کو اپنی اپنی جگہوں پر لے آؤں جس طرح کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں وہ اعمال تھے تو مجھ سے میرا لشکر جدا ہو جائے گا۔ حتی کہ میں تنہا باقی رہ جاؤں یا تھوڑے سے میرے شیعہ میرے ساتھ باقی رہ جائیں گے۔ جنہوں نے کتاب اللہ اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے میری فضیلت اور میری امامت کی فرضیت پہچانی ہے۔"

(فروع کافی جلد ۳، کتاب الروضہ، ص ۲۹، مطبوعہ لکھنو)

فرمایئے خلافتِ حیدر کرار کے زمانہ میں بھی شیعوں کا یہ حال تھا کہ اگر آپ صحیح احکام شریعت نافذ فرماتے تو وہ سب چھوڑ جاتے اور آپ تنہا یا چند مخلص شیعہ آپ کے پاس باقی رہ جاتے اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے نہج البلاغۃ کے مندرجہ خطبوں میں اپنے دشمن کو ملامت کی ہے اور ان سے بیزاری کا اعلان کیا ہے۔ بخوفِ طوالت ہم وہ عبارتیں یہاں درج نہیں کرتے۔

## خلافت امام حسن رضی اللہ عنہ میں شیعوں کا کردار

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے قریباً چھ سالہ دور خلافت کے بعد جب حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ آپ کے جانشین بنے۔ تو آپ نے اپنے شیعوں کی بے وفائی اور بزدلی سے تنگ آ کر اپنی خلافت کو ہی چھوڑ دیا اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ تسلیم کر لیا۔ چنانچہ علامہ

باقر مجلسی لکھتے ہیں:

(۵)......روایت ہے کہ جب امام حسن رضی اللہ عنہ پر مدائن میں خنجر مارا گیا۔ زید بن وھب جہنی امام حسن رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آیا، اس وقت حضرت کو درد والم تھا۔ زید نے کہا یا ابن رسول اللہ کیا مصلحت ہے، بدرستیکہ لوگ اس کام میں متحیر ہیں۔ حضرت نے فرمایا۔ بخدا سوگند اس جماعت سے میرے لئے معاویہ بہتر ہے یہ لوگ دعویٰ کرتے ہیں کہ ہم شیعہ ہیں اور میرا ارادہ قتل کیا۔ میرا مال لوٹ لیا۔ بخدا سوگند اگر معاویہ سے میں عہد لوں اور اپنا خون حفظ کروں اور اپنے اہل وعیال میں امن ہو جاؤں۔ اس سے بہتر ہے کہ یہ لوگ مجھے قتل کریں اور میرے اہل وعیال وعزیز وقریب ضائع ہو جائیں۔ بخدا سوگند اگر میں معاویہ رضی اللہ عنہ سے جنگ کروں یہی لوگ مجھے اپنے ہاتھ سے پکڑ کر معاویہ کو دے دیں۔

(جلاء العیون اردو جلد اول ۲۷۶)

یہ ہیں امام حسن رضی اللہ عنہ کے دور کے شیعہ، جن سے آپ جان چھڑا کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کو تسلیم کر رہے ہیں اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو ان سے بہتر فرما رہے ہیں۔

## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کا دور

حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ جو اس گروہ نے کیا وہ اظہر من الشمس ہے۔ کوفہ میں امام مسلم کو شہید کرایا اور فریب سے حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو کوفہ میں بلایا اور راستہ میں میدان کربلا میں آپ کے مقابلہ میں آئے اور آپ کو شہید کر دیا۔ ''انا للہ وانا الیہ راجعون''

## شہادت حسین رضی اللہ عنہ کے بعد صرف پانچ شیعہ رہ گئے

(۶)......قاضی نور اللہ شوستری لکھتے ہیں: از حضرت زین العابدین روایت کردہ اند کہ مے فرمایند کہ تمام مردم بعد از قتل حسین مرتد شدند الا پنج کس۔ ابو خالد ویحییٰ بن ام

الطویل۔ وجبیر بن مطعم وجابر بن عبداللہ انصاری وشبکہ خرم محترم حضرت امام حسین بود۔

(مجالس المومنین مجلس پنجم ۱۴۵)

ترجمہ: اور امام زین العابدین سے روایت کی ہے کہ بعد شہادت امام حسین علیہ السلام سب مرتد ہو گئے لیکن پانچ آدمی۔ ابو خالد کابلی اور یحییٰ بن ام الطویل اور جبیر بن مطعم اور جابر بن عبداللہ انصاری اور شبکہ کہ جو حرم محترم امام حسین علیہ السلام تھے۔ (مجالس المومنین مترجم ۴۹۵) مطبوعہ شمسی مشین پریس آگرہ ہندوستان۔

فرمایئے جب امام حسین رضی اللہ عنہ کی عظیم قربانی کے باوجود بھی صرف پانچ شیعہ باقی رہ گئے تو آپ کی شہادت سے اُمت کو کیا فائدہ پہنچا؟ اور اسلام کیسے زندہ ہو گیا۔

نہ سوچو گے تو پھر سوچو گے تم یہ داستاں کب تک

## امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ میں تین بھی خالص شیعہ نہ تھے

(۷)..... فرمایا ابو عبداللہ (یعنی امام جعفر صادق) نے ابو بصیر خدا کی قسم اگر میں تم میں تین شیعہ امامیہ پالیتا جو از راہ تقیہ ہماری بات کو بصیغہ راز رکھتے تو میرے لئے اپنی بات کو ان سے چھپانا جائز ہوتا'' (شافی ترجمہ اصول کافی جلد دوم ۲۶۷)

لیجئے امام زین العابدین رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ میں پانچ تو تھے لیکن بعد میں امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کے زمانہ میں آپ کو صرف تین راز دار شیعہ بھی نہ مل سکے۔ عبرت، عبرت، عبرت

(۸)..... سدیر صیرفی جو کہ امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد ہیں کی ایک طویل روایت کے آخری حصہ میں ہے کہ امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے ایک لڑکی کو بکریاں چراتے دیکھا۔ فرمایا اے سدیر اگر میرے شیعہ بقدر ان بکریوں کے ہوتے تو میں خروج کرتا (یعنی حکومت سے جنگ کرتا۔ ہم وہاں سے اترے اور نماز پڑھی۔ اس کے بعد میں نے ان

بکریوں کو شمار کیا تو ان کی تعداد سترہ تھی۔" (ایضاً شافی ترجمہ اصول کافی ۲۶۷)

جب ۱۷ شیعہ بھی آپ کے پاس نہیں تو تقیہ کیوں نہ فرماتے۔

## امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ کو صرف ایک مخلص شیعہ نصیب ہوا

(۹)...... قاضی نوراللہ شوستری لکھتے ہیں: صاحب رجال کشی نے امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ فرماتے تھے عبداللہ بن ابی یعفور حاریین امام محمد باقر وامام جعفر صادق علیہم السلام میں سے تھے اور حضرت فرماتے تھے کہ میں نے کسی کو ایسا نہیں پایا کہ جو میری وصیت قبول کرے اور میرے امر کی اطاعت کرے سوائے عبداللہ بن ابی یعفور کے اور جب انہوں نے وفات کی تو حضرت نے ان کے لئے دعائے رحمت کی"

(مجالس المومنین مترجم ۴۹۷)

(۱۰)...... کتاب رجال کشی میں مذکور ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میں نے کسی کو ایسا نہیں پایا کہ جو میرے امر کو اختیار کرے اور میرے پدر بزرگوار کے اصحاب کے قدم بقدم چلے سوائے دو شخصوں کے ان کے خاندان پر اپنی رحمت فرمائے۔ ایک عبداللہ بن ابی یعفور۔ دوسرے حمران بن ایمن لیکن یہ دونوں ہمارے شیعوں میں مومنین خالصین میں سے ہیں۔ (ایضاً ۴۹۷) امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ کے مخلص شیعہ کی تعداد ۲ تک پہنچ گئی۔

(۱۱)...... جو برائے نام محب بنے ہوئے تھے ان کی حقیقت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ خود یہ فرماتے ہیں: لَوْ مَيَّزْتُ شِيْعَتِيْ مَا وَجَدْتُّهُمْ اِلَّا وَاصِفَةً وَلَوِ امْتَحَنْتُهُمْ لَمَا وَجَدْتُّهُمْ اِلَّا مُرْتَدِّيْنَ۔ (فروع کافی جلد ۳ کتاب الروضہ ۱۰۷)

(یعنی اگر میں شیعوں میں امتیاز کروں تو نہ پاؤں ان کو مگر صرف زبانی تعریفیں کرنے والے۔ اور اگر میں ان کا امتحان لوں تو ان سب کو مرتد پاؤں"۔

یہ ہیں امام کاظم رحمۃ اللہ علیہ کے دور کے شیعہ حضرات۔

## اللہ تعالیٰ شیعوں پر غضبناک ہوا

(۱۲)......امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ غضبناک ہوا ہمارے شیعوں پر (بہ سبب ترک تقیہ) پس اختیار دیا مجھے اپنے اور ان کے قتل ہونے کے درمیان پس میں نے اپنی جان دے کر ان کو بچالیا۔ (شافی ترجمہ اصول کافی جلد اول کتاب الحجت ۲۹۷)

یہ ہے امام کاظم رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں شیعوں کا حال کہ مغضوب علیہم ٹھہرائے گئے اور بعد کے ادوار میں بھی شیعوں کا یہی حال رہا۔ اس لئے آئمہ عظام تقیہ جیسی عبادت میں ہی زندگیاں گزارتے رہے اور حق گوئی اور جہاد فی سبیل اللہ کا فریضہ سرانجام نہ دیا۔

## دور امام غائب

(۱۳)......اور امام حسن عسکری رحمۃ اللہ علیہ کے بعد از روئے عقیدہ شیعہ آخری امام حضرت مہدی رحمۃ اللہ علیہ پیدا ہو کر بچپن ہی میں ۲۳ رمضان ۲۵۹ھ سے غائب ہو گئے ہیں کہ غیبت صغریٰ کے زمانے میں تو سفراء کے ذریعہ ان کے حالات شیعوں کو کچھ معلوم ہو جاتے تھے لیکن جب سے غیبت کبریٰ کا زمانہ شروع ہوا ہے۔ صدی پہ صدی گزر رہی ہے کہ امام غائب کا کوئی سراغ نہیں ملتا۔ شیعہ علماء و مجتہدین آپ کے جلدی ظہور کے لئے دعائیں بھی بہت مانگتے رہتے ہیں، لیکن قبول نہیں ہوتیں۔

## جب ۳۱۳ شیعہ پورے ہوں گے تو امام غائب ظاہر ہونگے

(۱۴)......بقول شیعہ حضرت امام مہدی اس وقت ظاہر ہوں گے جب آپ کے مخلص شیعوں کی تعداد تین سو تیرہ پوری ہو جائے گی۔ چنانچہ علامہ خلیل قزوینی صافی شرح اصول کافی میں لکھتے ہیں کہ: منقول است کہ اگر عدد ایشان بسی صد و سیزدہ کس باہیئت اجتماعی رسد امام ظاہر می شود (کتاب الحجۃ ۳۶) (منقول ہے کہ اگر اجتماعی حیثیت سے آپ

کے تابعداروں کی تعداد تین سو تیرہ کو پہنچ جائے تو امام غائب ظاہر ہو جائیں۔)

اس سے ثابت ہوتا ہے کہ خواہ شیعیت کے مدعی، ماتمی صاحبان کی تعداد ہزاروں بلکہ لاکھوں سے بھی متجاوز ہو جائے، حقیقتاً شیعہ نہیں ہیں۔ ورنہ حضرت مہدی ضرور ظاہر ہو جاتے۔ یہ صرف تماشائی شیعہ ہیں۔ جو ماتمی ہنگاموں کی پیداوار ہیں۔ اہل تشیع شیعہ کی تعداد میں جھوٹا اضافہ ہونے پر کس وجہ سے نازاں ہیں؟ خدا جانے وہ حضرت امام غائب کے رجسٹر میں درج شدہ شیعہ حضرات میں شامل ہیں یا نہیں۔

(۱۵)......شیعہ ذاکر علامہ محمد حسین صاحب آئمہ کی احادیث کے حوالہ سے لکھتے ہیں ''امام محمد باقر فرماتے ہیں کہ: ہمارے شیعہ بس وہی ہیں جو ہماری متابعت کرتے ہیں اور مخالفت نہیں کرتے اور جب ہم خوف زدہ ہوں تو وہ بھی خائف ہوتے ہیں اور جب ہم امن واطمینان سے ہوں تو وہ بھی امن سے ہوتے ہیں۔ یہی ہیں ہمارے شیعہ''۔

(احسن الفوائد ۲۸۸)

## بے نماز اور مخالف شریعت شیعوں کا نام خارج کر دیا جاتا ہے

شیعہ مولوی محمد حسین صاحب موصوف لکھتے ہیں:۔

(۱۶)......یہی وجہ ہے کہ جب کوئی شخص عمداً احکام شرعیہ کی مخالفت پر کمر بستہ ہو جاتا ہے اور واجبات کی بجا آوری اور محرمات کے ارتکاب کی کوئی پروا نہیں کرتا تو اس کا نام شیعان علی علیہ السلام کی فہرست سے خارج ہو جاتا ہے۔ اس لئے ان کی شفاعت کی سعادت سے محروم ہو جاتا ہے۔ چنانچہ جناب صادق علیہ السلام سے مروی ہے، فرمایا: لَاتَنَالُ شَفَاعَتُنَا اِسْتَخَفَّ بِصَلٰوتِهٖ۔ جو شخص نماز کو خفیف وسبک سمجھے گا۔ اس کو ہماری شفاعت نصیب نہ ہوگی۔ ایسا ہی جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے۔

(رسائل الشیعہ وغیرہ، احسن الفوائد ۲۸۸)

لیجئے! شیعیت کی اس کسوٹی پر ماتمیوں کو پرکھ لیجئے کہ کن کن کا نام شیعان علی کی فہرست میں باقی رہ سکتا ہے۔اور کتنے وہ ہیں جن کے نام اس فہرست سے خارج ہو چکے ہیں،تو پھر ماتمیوں کو سینہ کوبی اور زنجیر زنی بلکہ آگ میں ماتم سے کیا فائدہ؟ کیونکہ عموماً یہ لوگ بے نمازی ہوتے ہیں۔اور سنت وشریعت کے ساتھ ان کی زندگی کا کوئی رابطہ نہیں ہوتا۔وہ بیچارے تو اس خوشی میں ماتم کرتے ہیں اور اپنے بدن کو لہولہان کرتے ہیں کہ نماز اور روزہ وغیرہ فرائض اسلامیہ کی بجا آوری نہ سہی۔جب غم حسین میں ایک قطرہ آنسو بہانے سے جنت مل جاتی ہے۔تو ہمارے اس پرزور خونی ماتم سے تو ہمارے درجات جنت میں اور زیادہ بلند ہو جائیں گے۔یہی وجہ ہے کہ کرایہ کے ماتمی بھی درآمد کئے جاتے ہیں جن کو باضابطہ فنی طور پر ماتم کی ٹریننگ دی جاتی ہے۔وہ دور دور تک مجالس حسین میں اپنے فن ماتم کا مظاہرہ کرتے ہیں اور جو لوگ اپنا مال خرچ کر کے ایسے ماتمیوں کو مہیا کرتے ہیں وہ خود برائے نام سینہ پر آہستہ آہستہ ہاتھ مارتے ہیں اور ذاکرین وعلماء اور مجتہدین حضرات تو منہ اور سینہ کوٹنے کی کوئی تکلیف نہیں اٹھاتے۔محض ایک رسم کے ہاؤ ہو پوری کر لیتے ہیں۔اور ان سب ماتمی حضرات کو خواہ وہ ماتم کرنے والے ہوں یا ماتم کرانے والے ہوں یا ماتم مروجہ کے سنت وعبادت ہونے پر دھواں دھار تقاریر کرنے والے ہوں یہی امید ہوتی ہے کہ ہماری آخرت میں بخشش ہو جائے گی اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے دست مبارک سے ہم سب کو جنت کا ٹکٹ نصیب ہوگا۔لیکن اے بسا آرزو کہ خاک شدہ۔شیعہ علامہ مولوی محمد حسین صاحب نے احادیث آئمہ پیش کر کے ان سب ماتمیوں کی امیدوں پر پانی پھیر دیا۔کیا اس کے بعد بھی خلاف شرع اور بے نماز ماتمیوں کو ماتم سے کوئی مذہبی اُخروی فائدہ پہنچ سکتا ہے اور سنی مذہب کے ترک کر کے جو لوگ عموماً شیعہ بنتے ہیں وہ تو شریعت کی بندشوں سے آزادی کے طالب ہوتے ہیں یا تماشہ بینی میں مبتلا ہو کر شیعہ بن جاتے ہیں۔

وہ بھی اپنا انجام سوچ لیں کہ سنی مذہب چھوڑ کر شیعہ بن جانے کا ان کو کیا فائدہ ہوا ہے۔

نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم
نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے

انصاف فرمائیں کہ جب چوری، ڈاکہ زنی، اغواء، جوا، شراب، بد دیانتی، حرام خوری، رشوت، جھوٹ، بے حیائی، بے پردگی، سینما، تھیٹر، میلوں، تماشوں سب شرعی منکرات میں ترقی ہو رہی ہے اور علمائے اسلام، زعمائے ملّت، لیڈران قوم اور مصلحین اُمت کی مساعی کے باوجود ان میں کمی نظر نہیں آرہی، تو اگر اس بگڑے ہوئے معاشرہ میں ماتمی ہنگاموں میں شدت پیدا ہو جائے تو اس کی بنا پر کتاب وسنت کے اصول پر حرام ماتم کو عبادت کی سند کیسے مل سکتی ہے؟ اور اس سے مذہب اہل سنت والجماعت کی حقانیت میں کیا فرق پڑ سکتا ہے؟ ماتم کی آندھیاں نجوم ہدایت کی روشنی کو کیونکر زائل کر سکتی ہیں۔

نور خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن
پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائیگا۔
(ظفر علی خاں مرحوم)

## لفظ شیعہ کی بحث، شیعہ کا لغوی معنی

(۱۷)......عربی لغت میں لفظ شیعہ کا اطلاق کسی گروہ پر کیا جاتا ہے۔ یا کسی شخص کے پیروکاروں اور مددگاروں پر۔

چنانچہ (ا) المنجد میں ہے اَلشِّيْعَةُ اَتْبَاعُ الرَّجُلِ وَالْاَنْصَار۔ (ب) شیعہ کسی مرد کے پیروں اور مددگاروں کو کہتے ہیں۔ اس کی جمع شِيَعٌ اور اَشْيَاعٌ ہے۔ (الفرقہ) شیعہ۔ فرقہ اور گروہ کو بھی کہتے ہیں۔ (ج) منتھی الارب میں ہے۔ شِيْعَةُ

الرَّجُلِ بِالْکَسْرِ پیروان ویاران مرد۔ کسی مرد کے شیعہ وہ ہیں جو اس کے پیرو اور مددگار ہوں۔(د) بیان اللسان میں ہے۔شیعہ پیچھے چلنے والا اور مددگار، گروہ، جمع، ٹولی، قاموس میں ہے۔شِیْعَةُ الرَّجُلِ بِالْکَسْرِ اَتْبَاعُه وَاَنْصَارُه وَالْفِرْقَةُ عَلٰی حِدَةٍ۔ کسی مرد کے شیعہ اس کی پیروی اور مدد کرنے والوں کو کہتے ہیں اور شیعہ کسی علیحدہ فرقہ اور گروہ کو بھی کہتے ہیں۔اس کی جمع اشیاع اور شیع آتی ہے۔کتب لغت سے معلوم ہوا کہ عربی زبان میں لفظ شیعہ کسی گروہ اور فرقہ پر بولا جاتا ہے یا کسی مرد کے پیروکاروں اور مددگاروں پر۔

## قرآن مجید میں لفظ شیعہ کا استعمال

(۱۸)......لغوی معنی کے اعتبار سے لفظ شیعہ قرآن مجید کی حسب ذیل آیات میں مستعمل ہے۔(۱)''اِنَّ فِرْعَوْنَ عَلَا فِی الْاَرْضِ وَجَعَلَ اَهْلَهَا شِیَعًا''

(سورۃ القصص۔آیت نمبر ۴)

اس آیت میں لفظ شِیَعًا جمع شیعہ کی ہے بمعنی گروہ۔مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ یہ ہے: فرعون زمین مصر میں بہت چڑھ گیا تھا اور اس نے وہاں کے باشندوں کو بہت تقسیم کر رکھا تھا'' تفسیر میں لکھتے ہیں: اس طرح کچھ قبطیوں کو معزز بنا رکھا تھا اور کچھ قبطیوں یعنی بنی اسرائیل کو پست اور خوار کر رکھا تھا۔(بیان القرآن)(ب) مولوی مقبول احمد صاحب شیعہ مفسر نے یہ ترجمہ لکھا ہے: بیشک فرعون اس سرزمین میں غالب تھا اور اس کے باشندوں کو اس نے کئی گروہ بنا دیا تھا''۔

(۱۹)......''اِنَّ الَّذِیْنَ فَرَّقُوْا دِیْنَهُمْ وَكَانُوْا شِیَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِیْ شَیْءٍ''

(سورۃ انعام،آیت نمبر ۱۵۹)

بیشک جن لوگوں نے اپنے دین کو جدا جدا کر دیا اور گروہ بن گئے۔آپ کا ان سے کوئی تعلق نہیں'' ترجمہ مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ (ب) بیشک وہ لوگ جنہوں نے اپنے دین کو جدا جدا

کر دیا اور گروہ گروہ ہو گئے۔ تم کو ان سے کسی معاملہ میں سروکار نہیں" (ترجمہ مقبول)

(۲۰)......"وَلَا تَكُونُوا مِنَ الْمُشْرِكِينَ - مِنَ الَّذِينَ فَرَّقُوا دِينَهُمْ وَ كَانُوا شِيَعًا" (سورۃ الروم، آیت نمبر ۳۱-۳۲)

اور شرک کرنے والوں میں سے مت رہو جن لوگوں نے اپنے دین کو ٹکڑے کر لیا اور بہت سے گروہ ہو گئے" (ترجمہ مولانا تھانویؒ) (ب) اور مشرکوں میں سے نہ ہونا (یعنی) ان میں سے جن لوگوں نے اپنے دین کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور گروہ گروہ ہو گئے۔" (ترجمہ مقبول)

(۲۱)......"وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِيْ شِيَعِ الْاَوَّلِيْنَ ... وَمَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ" (سورۃ الحجر، آیت نمبر ۱۰، ۱۱)

(ا) اور ہم نے آپ سے قبل بھی (پیغمبروں کو) اگلے لوگوں کے گروہوں میں بھیجا تھا۔ اور کوئی رسول ان کے پاس ایسا نہیں آیا جس کے ساتھ انہوں نے استہزاء نہ کیا ہو"۔ (ترجمہ مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

(ب) اور بالتحقیق ہم نے تم سے پہلے اگلے گروہوں میں بھی رسول بھیجے تھے اور ایک رسول بھی ان کے پاس ایسا نہ آتا تھا کہ وہ اس کی ہنسی نہ اڑاتے ہوں" (ترجمہ مقبول)

(۲۲)......"فَوَرَبِّكَ لَنَحْشُرَنَّهُمْ وَالشَّيٰطِيْنَ ثُمَّ لَنُحْضِرَنَّهُمْ حَوْلَ جَهَنَّمَ جِثِيًّا ۝ ثُمَّ لَنَنْزِعَنَّ مِنْ كُلِّ شِيْعَةٍ اَيُّهُمْ اَشَدُّ عَلَى الرَّحْمٰنِ عِتِيًّا" (سورۃ مریم، آیت نمبر ۶۸، ۶۹)

سو قسم ہے آپ کے رب کی ہم ان کو (اس وقت) جمع کریں گے اور شیاطین کو بھی۔ پھر ان کو دوزخ کے گرد گھٹنوں کے بل حاضر کریں گے پھر ضرور ہم ہر گروہ میں سے ان کو الگ کریں گے جو خدا کے برخلاف زیادہ نافرمانی کرنے والے تھے" (ترجمہ مقبول)

(۲۳)......"قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلٰٓى اَنْ يَّبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِّنْ فَوْقِكُمْ اَوْ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِكُمْ اَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا وَّ يُذِيْقَ بَعْضَكُمْ بَاْسَ بَعْضٍ......" (سورۃ الانعام، آیت نمبر ۶۵)

آپ کہیئے کہ اس پر بھی وہی قادر ہے کہ تم پر کوئی عذاب تمہارے اوپر سے بھیجے یا تمہارے پاؤں تلے سے یا کہ تم کو گروہ گروہ کر کے سب کو بھڑاوے اور تمہارے ایک کو دوسرے کی لڑائی چکھادے"۔(ترجمہ مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

(ب) کہہ دو کہ وہ اس پر قادر ہے کہ تم پر عذاب اوپر کی طرف سے بھیجے یا تمہارے پاؤں کی نیچے سے یا تمہارے ایک گروہ کو دوسرے سے بھڑادے اور تم سے ایک کی سختی کا مزہ دوسرے کو چکھادے"۔(ترجمہ مقبول)

(۲۴)......"وَلَقَدْ اَهْلَكْنَآ اَشْيَاعَكُمْ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ" (سورۃ القمر، آیت نمبر ۵۱)

اور ہم تمہارے طریقہ کے لوگوں کو ہلاک کر چکے ہیں سو کیا کوئی نصیحت حاصل کرنے والا ہے"(ب) اور ہم تمہارے ہمسروں کو ضرور ہلاک کر چکے ہیں۔پس ہے کوئی نصیحت پانے والا۔(ترجمہ مقبول)

(۲۵)......" ............ كَمَا فُعِلَ بِاَشْيَاعِهِمْ مِّنْ قَبْلُ اِنَّهُمْ كَانُوْا فِيْ شَكٍّ مُّرِيْبٍ" (سورہ سبا، آیت نمبر ۵۴)

جیسا کہ ان کے ہم مشربوں کے ساتھ بھی یہی (برتاؤ) کیا جاوے گا جو ان سے پہلے تھے کیونکہ یہ سب بڑے شک میں تھے جس نے ان کو تردد میں ڈال رکھا تھا(مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)(ب) جیسا کہ ان سے پہلے گروہوں کے بارے میں کیا گیا ہے کہ بیشک وہ سب پریشان کر دینے والے شک میں تھے"۔(ترجمہ مقبول)

ان آیات میں لفظ شیعہ یا اس کی جمع شیع اور اشیاع ان لوگوں پر اطلاق کیا گیا ہے جو کافر نافرمان اور مستحق عذاب تھے۔ اگر شیعہ کوئی مذہبی نام ہے تو پھر یہ سارے شیعہ جہنمی ہوتے ہیں۔ کیا کوئی باشعور شیعہ عالم یہ مطلب تسلیم کر سکتا ہے۔ لیکن بعض شیعہ مذہب کے نادان دوست ذاکر یا مولوی حسب ذیل دو آیتوں سے شیعہ مذہب کے قرآن میں مذکور نہ ہونے پر استدلال کرتے ہیں۔

(۲۶) حضرت موسیٰ علیہ السلام کے تذکرہ میں فرمایا۔ ''وَ دَخَلَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى حِيْنِ غَفْلَةٍ مِّنْ اَهْلِهَا فَوَجَدَ فِيْهَا رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلٰنِ هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَ هٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ فَاسْتَغَاثَهُ الَّذِيْ مِنْ شِيْعَتِهٖ عَلَى الَّذِيْ مِنْ عَدُوِّهٖ فَوَكَزَهٗ مُوْسٰى فَقَضٰى عَلَيْهِ'' (سورۃ القصص، آیت نمبر ۱۵)

اور موسیٰ شہر میں (یعنی مصر میں کہیں باہر سے) ایسے وقت پہنچے کہ وہاں کے اکثر باشندے بے خبر (پڑے سو رہے) تھے تو انہوں نے وہاں دو آدمیوں کو لڑتے دیکھا ایک تو ان کی برادری میں سے تھا اور دوسرا ان کے مخالفین میں سے تھا سو وہ جو ان کی برادری کا تھا اس نے موسیٰ علیہ السلام سے اس کے مقابلہ میں جو کہ ان کے مخالفین میں سے تھا مدد چاہی تو موسیٰ نے اس کو ایک گھونسا مارا سو اس کا کام ہی تمام کر دیا۔ (ترجمہ مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

(ب) مولوی مقبول احمد صاحب کا ترجمہ یہ ہے: اور وہ شہر میں ایسے وقت جبکہ اہل شہر غافل تھے پہنچے تو اُس میں دو شخصوں کو لڑتے ہوئے پایا ایک تو ان کے گروہ میں سے تھا اور ایک ان کے دشمنوں میں سے پس اس شخص نے جو ان کے گروہ میں سے تھا اس شخص کے برخلاف جو ان کے دشمنوں سے تھا ان سے استغاثہ کیا۔ پس موسیٰ علیہ السلام نے اس کو ایک گھونسا مارا کہ اس کا خاتمہ ہو گیا۔

اس آیت کی تفسیر میں مولوی مقبول احمد صاحب دہلوی شیعہ مفسر لکھتے ہیں۔ تفسیر مجمع

البیان میں ہے کہ جناب امام جعفر صادق نے فرمایا کہ یہ نام مبارک ہو کسی نے عرض کی حضور کونسا نام؟ فرمایا شیعہ۔ پھر پوری یہی آیت تلاوت فرمائی''۔

(۲۷)......وضاحت نمبر ا:۔ اس آیت میں لفظ شیعہ کے تحت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کی طرف جو یہ منسوب کیا گیا ہے کہ آپ نے فرمایا: تم کو یہ نام مبارک ہو' یہ بالکل غلط ہے جو امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کی طرف یہ منسوب کیا گیا ہے آیت میں لفظ شیعہ کسی مذہبی معنی میں استعمال ہی نہیں ہوا بلکہ اپنے لغوی معنی میں مستعمل ہے اور خود مولوی مقبول احمد صاحب نے بھی دونوں جگہ لفظ شیعہ کا ترجمہ گروہ کیا ہے۔

(۲۸)......حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی لفظ شیعہ سے مراد برادری لی ہے مطلب یہ ہے کہ وہ شخص حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم بنی اسرائیل میں سے تھا۔ اس بنا پر لفظ شیعہ کا کوئی مذہبی معنی یہاں سے ثابت نہیں ہوتا۔

(۲۹)......اگر علمائے شیعہ اس پر اصرار کرتے ہیں کہ یہاں لفظ شیعہ مذہبی نام کے طور پر مذکور ہے تو یہ بھی ان کے خلاف ہی پڑتا ہے۔ چنانچہ اسی شیعہ کے بارے میں دوسری آیتوں میں مذکور ہے۔'' فَأَصْبَحَ فِي الْمَدِينَةِ خَائِفًا يَتَرَقَّبُ فَإِذَا الَّذِي اسْتَنْصَرَهُ بِالْأَمْسِ يَسْتَصْرِخُهُ قَالَ لَهُ مُوسَىٰ إِنَّكَ لَغَوِيٌّ مُبِينٌ ۝ فَلَمَّا أَنْ أَرَادَ أَنْ يَبْطِشَ بِالَّذِي هُوَ عَدُوٌّ لَهُمَا قَالَ يَا مُوسَىٰ أَتُرِيدُ أَنْ تَقْتُلَنِي كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْأَمْسِ إِنْ تُرِيدُ إِلَّا أَنْ تَكُونَ جَبَّارًا فِي الْأَرْضِ وَمَا تُرِيدُ أَنْ تَكُونَ مِنَ الْمُصْلِحِينَ ۝'' (سورۃ القصص، آیت نمبر ۱۸، ۱۹)

پھر موسیٰ کو شہر میں صبح ہوئی خوف اور وحشت کی حالت میں کہ اچانک وہی شخص جس نے کل گزشتہ میں ان سے امداد چاہی ہے وہ پھر ان کو پکار رہا ہے۔ موسیٰ اس سے فرمانے لگے بیشک تو صریح بدراہ ہے تو جب موسیٰ نے اس پر ہاتھ بڑھایا جو دونوں کا مخالف تھا وہ

اسرائیلی کہنے لگا اے موسیٰ کیا مجھ کو قتل کرنا چاہتے ہو جیسا کل ایک آدمی کو قتل کر چکے ہو بس تم دنیا میں اپنا زور بٹھلانا چاہتے ہو اور صلح کروانا نہیں چاہتے" (ترجمہ مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

شیعہ مولوی مقبول احمد صاحب لکھتے ہیں۔ پس موسیٰ نے اس شہر میں اس حال میں صبح کی کہ خوف بھی کھاتے تھے اور آس بھی لگائے ہوتے تھے۔ یکا یک دیکھتے کیا ہیں کہ جس شخص نے کل ان سے مدد مانگی تھی (آج بھی) ان کو پکار رہا ہے۔ موسیٰ علیہ السلام نے اس سے فرمایا کہ تو صریح گمراہ ہے۔ پھر جب یہ ارادہ کیا کہ اس شخص کو جو ان دونوں کا دشمن تھا مغلوب کر دیں تو اس نے یہ کہا کہ اے موسیٰ کیا تم یہ جانتے ہو کہ مجھے بھی اسی طرح قتل کر دو۔ جس طرح تم نے کل ایک شخص کو قتل کر ڈالا۔ پس تم یہی چاہتے ہو کہ اس زمین میں بڑے سرکش بن جاؤ اور یہ نہیں چاہتے کہ اصلاح کرنے والوں میں سے ہو"۔

ان آیات سے ثابت ہوا کہ جس شیعہ کا ذکر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سلسلہ میں آیا ہے وہ سخت گمراہ تھا۔ چنانچہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس کو فرمایا۔ اِنَّكَ لَغَوِيٌّ مُّبِيْنٌ۔ جس کا ترجمہ مولوی مقبول صاحب بھی لکھتے ہیں کہ تو صریح گمراہ ہے" اور مولوی محمد حسین صاحب شیعہ علامہ کی عبارت ائمہ کے حوالے سے احسن الفوائد کی پہلے نقل کی جا چکی ہے کہ جو لوگ بے نماز اور گمراہ ہیں ان کو شیعوں کی فہرست سے خارج کر دیا جاتا ہے۔

(۳۰)...... یہ اسرائیلی شیعہ جس کا ذکر زیر بحث آیت میں ہے اتنا شریر گمراہ اور سرکش تھا کہ اس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بھی یہ گستاخانہ کلام کیا کہ: اے موسیٰ کیا مجھ کو قتل کرنا چاہتے ہو جیسا کل ایک آدمی کو قتل کر چکے ہو۔ بس تم دنیا میں اپنا زور بٹھلانا چاہتے ہو اور صلح کروانا نہیں چاہتے" حضرت موسیٰ علیہ السلام کو جس قسم کے شیعہ سے سابقہ پڑا ہے اسی قسم کے شیعوں سے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کر کے اپنی جان بچائی۔ ایسے شیعوں نے تو حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا سامان بھی لوٹ لیا تھا اور

